روحانی وجسمانی امراض نفسیاتی، ذہنی، کاروباری الغرض تمام الجھنوں اور پریشانیوں کا حل خزینہ روحانیات

MARCH'18

ماہنامہ

# خزینۂ روحانیات لاہور

جلد نمبر 8 شمارہ نمبر 11
Rs.50

## شبِ معراج

طلسماتی چھری

جادو ٹونا کاٹنے کا عمل

سورۃ مزمل کا حاضرات کا عمل

روحانی قوتیں بڑھانے کے اعمال

رحمت و برکت کا الہامی روحانی تحفہ

قوت باہ بڑھانے کے قدرتی طریقے

قرآن سے دکھ، درد اور بیماریوں کا علاج

غیبی مدد حاصل کرنے کے عمل کے عامل بنیں اور بنائیں

مارچ 2018ء کی تاریخ مبارکہ کے خاص خاص اعمال

darulamal.org/magazines/ruhani khazinaeruhaniyat khazina.ruhaniyaat khazinaruhanyat

# ایک بار پھر ایک ہی دن میں کئی اعمال کے عامل بننے کا سنہری موقع

نوروز کا وقت، سورج گرہن اور چاند گرہن کی طرح ایک خاص وقت ہے۔ یہ وقت سال میں ایک بار آتا ہے اور 20 یا 21 مارچ کے دن ہی عموماً آتا ہے۔ اس دن ایک مخصوص وقت میں پڑھائی کرنی ہوتی ہے۔ اس وقت جو بھی عمل کیا جاتا ہے، وہ ایک سال یعنی اگلے نوروز تک کے لیے عمل میں آجاتا ہے۔ پورے سال عامل اس عمل سے کام لے سکتا ہے۔ اسی طرح مختصر سے وقت میں ایک سال کے لئے کسی بھی خاص عمل کا عامل بنا جا سکتا ہے۔ نہ کوئی خوف وڈر اور نہ ہی کسی قسم کا نقصان ہوتا ہے۔

## مورخہ 20 مارچ 2018ء بروز منگل کو 21:17 نوروز کا وقت شروع ہو رہا ہے

### نورانی اعمال

- سات سلام
- آیتِ شفاء
- حصار قرآنی کبیر
- منزل
- حصار خاص

### علوی اعمال

- چہل کاف
- مندرہ شاہ علی کبیر
- نورانی مندرہ
- عمل باندھ جادو
- عصائے کلیم اللہ
- قصیدہ غوثیہ
- عمل حب خاص
- عمل واپسی سحر
- دعائے حیدری
- عمل بندش کلاں

### خاص خاص اعمال

- اونٹ کی ہڈی والا عمل
- تھیلی والا عمل
- بکرے کے صدقے کا عمل
- سری والا عمل

### باموکل اعمال

- آیت الکرسی باموکل
- بسم اللہ باموکل
- چہل کاف باموکل
- سورۃ اخلاص باموکل
- سورۃ فیل باموکل
- سورۃ مزمل باموکل
- سورۃ یٰسین باموکل
- سورۃ جن باموکل
- سورۃ کوثر باموکل
- اللہ الصمد باموکل
- سلام قولا من رب رحیم باموکل
- آیت قطب باموکل
- حسبنا اللہ ونعم الوکیل باموکل
- آیت کریمہ باموکل

روحانی درسگاہ، دارالعمل چشتیہ، لاہور، پاکستان ناظم: 0346-4661681 (صبح 10 بجے تا 5 بجے، علاوہ جمعہ)
0320-4661681, 042-35410586 darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com

اسلامی، تصوف، روحانی، عملیاتی، طبی، نفسیاتی، معاشرتی مضامین کا حامل مقبول ترین میگزین

برصغیر پاک و ہند میں شائع ہونے والا واحد رسالہ جو ہر سال "دو خاص نمبر" شائع کرتا ہے

ماہنامہ

# خزینۂ روحانیات

لاہور

جلد 8 رجب المرجب ۱۴۳۹ھ..... مارچ 2018ء شمارہ 11

مدیر اعلیٰ: خالد مقبول عارف حفظہ اللہ

مدیر: مولانا حافظ علی آفاق صاحب

معاون مدیر: مولانا حکیم سلیم اللہ ظفر صاحب

## مجلس مشاورت

- غلام سرور شباب صاحب (حویلی لکھا)
- ابوانس صاحب (لاہور)
- مولانا قاری ابوبکر صاحب (اسلام آباد)
- محمد علیم صاحب (لاہور)
- مولانا قاری ممتاز صاحب (لاہور)
- محمد زبیر انجم صاحب (لاہور)

سرکولیشن، اشتہارات و شکایات: 0322-4773786

خط و کتابت کا پتہ: پوسٹ بکس نمبر 9119، لاہور۔ 54570

فون: 042-35410586 موبائل: 0343-7772772

بیرون ملک: +92-322-7772772

مشیر قانونی: چوہدری فیصل منظور (ایڈوکیٹ ہائی کورٹ)

+KhazinaeRuhaniyaat
khazinaruhaniyaat
khazinaeruhaniyaat
/in/khazinaruhaniyaat
khazinaeruhaniyaat.blogspot.com
khazinaeruhaniyaat@gmail.com

ادارہ کا کسی مضمون نگار سے متفق ہونا ضروری نہیں

بروز جمعۃ المبارک ادارہ بند رہے گا

قیمت 50 روپے

سالانہ ممبرشپ عام ڈاک 650 روپے

سالانہ ممبرشپ رجسٹرڈ ڈاک 1000 روپے

بیرون ملک ممبر 1500 روپے

## رقم کی ادائیگی کے طریقے

1 منی آرڈر: 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور کے پتہ پر کریں۔ اپنا نام، مکمل پتہ، موبائل نمبر اور رقم بھیجنے کا مقصد واضح لکھیں۔

2 شناختی کارڈ کے ذریعے ادائیگی: (موبی لنک)۔ ایزی پیسہ (ٹیلی نار)۔ یو منی (یو بی ایل)۔ کے ذریعہ 35202-2610215-1 پر رقم ارسال کریں اور 0307-5525103 پر SMS کریں۔

3 موبائل اکاؤنٹس: درج ذیل موبائل اکاؤنٹس میں رقم جمع کروا سکتے ہیں۔
ٹیلی نار، یو بی ایل اومنی 03437772772 03028401977

4 بینک ڈپازٹ: میزان بینک میں بنام Khazina-e-Ruhaniyaat برانچ کوڈ (0288) اکاؤنٹ نمبر 0102830736 میں جمع کروائیں۔
میزان بینک میں بنام Darol-Amal برانچ کوڈ (0212) اکاؤنٹ نمبر 0102913466 میں جمع کروائیں۔

نوٹ: رقم جمع کرانے یا بھیجنے کے بعد بذریعہ SMS یا کال کرکے لازمی مطلع فرمائیں۔ تمام مالی معاملات میں صرف یہ موبائل نمبر استعمال کریں: 0322-4773786

ادائیگی کی تفصیلات کیلئے: darulamal.org/payment

خالد مقبول پبلشر نے مساوات محمدی پرنٹرز (لاہور) سے چھپوا کر ادارہ دارالعمل چشتیہ 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور سے شائع کیا

# فہرست مضامین

مارچ 2018ء — جمادی الثانی ۱۴۳۹ھ

# تیری قدرت کے مظاہر

جھلکتے تری قدرت کے مظاہر ہیں ستاروں میں
ترے حسن حجابانہ کے جلوے ہیں بہاروں میں
تو ہی شمس و قمر میں ہے، تو ہی برگ و شجر میں ہے
تجھی سے ہیں سبھی منظر، ہے تو ہی سب نظاروں میں
ترا ہی عکس ہے الحمد سے والناس تک سب میں
تو ہی جلوہ فگن قرآن اقدس کے سپاروں میں
نوائے بلبل نغمہ سرا میں ہے ثناء تری
تری تقدیس کے نغمے مچلتی آبشاروں میں
تو ہی تحت الثریٰ میں ہے، تو ہی ہے عرش اعظم پر
ترے ہیں تذکرے اہل محبت کے اشاروں میں
پرندے صبح کے آنگن میں تری حمد کرتے ہیں
ترے ہی نام کے سب زمزمے ہیں مرغزاروں میں
جو قعر آب میں ہیں مچھلیاں تسبیح خواں تیری
تو محو حمد سیپی ہے سمندر کے کناروں میں
مجھے مطلوب تیری ہی رضا قول وعمل میں ہے
تری کبر وجلالت کے نشان میری پکاروں میں
نہیں ہے کچھ ضرورت اب کسی بھی اور سہارے کی
میسر ہے مجھے تیرا سہارا جو سہاروں میں

(مولانا مفتی شکیل احمد نقشبندی)

# نعت سن کر میری قدموں میں بٹھالیں گے حضور ﷺ

نعت سن کر میری قدموں میں بٹھالیں گے حضور ﷺ
اک تبسم رُخِ انور پہ سجا لیں گے حضور ﷺ
عظمتیں اور بھی والیل کی بڑھ جائیں گی
عنبریں زلفیں سر دوش گرا لیں گے حضور ﷺ
سبزئ گنبدِ خضرا کی زیارت کے لئے
ایک دن مجھ کو مدینے میں بلا لیں گے حضور ﷺ
پوری ہو حسرتِ دیدارِ جمال سرکار ﷺ
مرے بھی خواب کو تعبیر میں ڈھالیں گے حضور ﷺ
ہم ہیں کیا طور پہ غش کھا کہ گریں موسیٰؑ بھی
حُسنِ توحید سے اگر پردہ اُٹھالیں گے حضور ﷺ
جب سناؤں گی میں حال دلِ فرقت جا کر
رحمت کل ہیں گلے مجھ کو لگا لیں گے حضور ﷺ
دل سے بس واسطہ حسنین شریفین کا دو
بڑھ کے زندانِ مصیبت سے چھڑالیں گے حضور ﷺ
سختیٔ حشر سے ایماں ہے منورؔ مرا
میں گنہگار سہی پھر بھی بچا لیں گے حضور ﷺ

(منور جہاں منور)



## انمول موتی

**حدیث:** "وہ گھر جس میں قرآن کی تلاوت ہوتی ہے اُس میں بھلائی زیادہ ہوتی ہو اور اُس کے اہلِ خانہ کو زیادہ رزق دیا جاتا ہے، وہاں فرشتے آتے ہیں، شیطان نہیں آتے؛ جس گھر میں قرآن کی تلاوت نہیں ہوتی، اُس میں بھلائی نہیں ہوتی، فرشتے نہیں آتے اور شیطان رہتے ہیں۔"

(مصنف عبدالرزاق حدیث: 5999، راویت عبدالرحمٰن)

# اداریہ

مولانا علی آفاقی

مارچ کے مہینے کی نسبت سے چند باتیں کرنے کا ارادہ ہے۔ موسم نہ سرد رہا ہے نہ ہی ابھی گرمی شروع ہوئی ہے۔ اس لئے موسم سے متاثر ہونے والے احباب جو زیادہ سردی اور گرمی دونوں سے حساسیت محسوس فرماتے ہیں۔ ان کے لئے مارچ سے لے کر رمضان المبارک کی ابتداء تک نادر اور زبردست موقع ہے کہ وہ اپنی ضرورت (ذاتی علاج، گھر کے علاج کی ساری تفصیلات) اور عوام الناس کی بذریعہ روحانی عملیات خدمت کا جذبہ رکھنے والے عاملین بننے کا شوق رکھنے والے بھی موسم کی خوشگواری سے بھرپور فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔ ہم ادارہ دارالعمل چشتیہ بطور ادارہ دنیا بھر میں واحد اور ممتاز شناخت کے حامل ہیں کہ صرف مریضوں کا علاج کرنا اچھی بات ہے مگر صرف لوگوں کو علاج تک محدود رکھنا، اس کو خود علاج کرنے کے قابل نہ بنانا، حصار اور حفاظت کے متعلق ضروری باتوں اور فوائد و مقاصد سے آگاہ نہ کرنا عمومی رویہ ہے۔ لوگ اچھے اور ماہر عاملین کی اس طرح کی شکایت اکثر کرتے رہتے ہیں۔ اب ماہر عاملین ہونا الگ بات ہے اور حصار، مقاصد، فوائد اور روحانی مریضوں کو اس کا بھرپور مستقل طریقے سے آگاہ کرنا، سحر مسلسل (یعنی بار بار جادو کی شکایت کا آنا)، دشمنوں کا بار بار ہر ماہ یا ہر 3 ماہ کے بعد جادو کے ذریعے مریض کو پھر سے بستر پر ڈال دینا، بچوں کو نافرمانی کی طرف مائل کر دینا، روزگار کے مسائل کا کھڑا ہو جانا، لڑکیوں اور لڑکوں کے رشتوں اور دیگر مسائل مثلاً اولاد کی بندش وغیرہ کے مسائل کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ لڑکیوں میں جنات کی حاضری، گھریلو زندگی میں ناچاقی، میاں بیوی کی زندگی جہنم کی ایک تصویر دکھائی دے وغیرہ ایسی علامات ہیں جن کا حل ہونا ضروری ہے۔ مگر آئندہ نہ ہو اس کی کوئی صورت عمومی طور پر دنیا بھر میں نہیں بتائی اور سکھائی جاتی۔ الحمدللہ ہمارے ادارے میں علاج کیا جاتا ہے۔ علاج کرنا سکھایا جاتا ہے۔ گھر کو پاک کرنا، دیگر علامات کا احساس وغیرہ ایسی چیزیں ہیں جن کو دور کرنا اور اپنی زندگی کو (جادو جنات، نظر بد سے پاک کرنا، پاک رکھنا) ہمیشہ کیلئے اپنے گرد مضبوط اور محفوظ پہرہ لگانا سکھایا جاتا ہے۔ ادارے سے ماشاءاللہ بے شمار اور لاتعداد کہنہ مشق عاملین وابستہ ہیں۔ جن کا تجربہ تو واقعی سالوں پر محیط ہے مگر خزینہ روحانیات سے وابستگی سے پہلے اندھا دھند علاج کر رہے تھے۔ نادرست اور مناسب تشخیص تھی، جو علاج کر رہے تھے اس کی منطقی وجوہات یعنی اگر تعویذ پلایا تو کیوں؟ اگر تعویذ جسم پر مل کر جلایا تو کیوں؟ ایک تعویذ نہانے کے لئے دیا تو آخر کیوں؟ اگر بتی جلانی ہے تو کیوں چراغ میں بتی جلانے کی ضرورت ہے؟ اگر مریض کو گوشت وارنے کا کہا تو کیوں؟ اگر بکرا ذبح کیا تو کیوں؟ اگر ماش کی دال ہانڈی میں ڈالنی ہے تو کیوں؟ اس طرح کی مختلف باتیں، حالات اور اشیاء سے ہمارے ساتھی اور دوست اور شاگرد اب منظم، مضبوط مربوط علاج کرنے کے نا صرف رفتہ رفتہ ماہر ہو رہے ہیں بلکہ دنیا میں ہمارے ادارے کی زبردست پہچان اور شناخت ہیں۔ آخر میں اپنے تمام دوست، احباب، قارئین اور ادارے سے وابستہ شاگردوں سے عرض کروں گا کہ سب سے پہلے گھر، کاروبار، اپنی ذات، فیملی کو صاف کریں۔ روحانی پاکیزگی حاصل کریں۔ اور اگر آپ عامل ہیں تو بھی یہ کام سب سے پہلے کریں اور اگر آپ لوگوں کا عمومی اور عوامی سطح پر علاج کریں گے یا کرتے ہیں تو پھر حصار، دفاع کا عمل ضرور حاصل کریں۔

سحر مسلسل والے جادو کی کاٹ حاصل کریں۔ حصار، دفاع اور تحفظ کے اعمال حاصل کریں اور واپسی سحر کے اعمال اختیار کرنا، ان میں مضبوطی اختیار کرنا اور زبردست محنت کرنا انتہائی ضروری ہے۔ بس اگر ہم نے ان باتوں اور طریقہ کار کو مضبوطی سے سنبھال لیا تو دعویٰ سے یہ بات کہی جا سکتی ہے کہ آپ کا دشمن مایوسی اور ناکامیوں کے صحراء میں بھٹکے گا۔ اللہ تعالیٰ ہم سب کو اپنے اساتذہ خصوصاً سیدی مرشدی مولائی حضرت خالد مقبول صاحب مدظلہ کی قدر کرنے کی توفیق عطاء فرمائے۔ (آمین)

# انسانی مصائب

حکیم پیر صوفی عبدالرؤف نظامی قادری چشتی

## مصائب کی حکمت

قرآن کی سورہ نمبر 2 میں زندگی کی ایک حقیقت ان الفاظ میں بیان ہوئی ہے ''اور ہم تم کو ضرور آزمائیں گے کچھ ڈر اور بھوک سے اور فاقوں اور جانوں اور پھولوں کی کمی سے اور ثابت قدم رہنے والوں کو خوشخبری دے دو۔ جن کا حال یہ ہے کہ جب ان کو کوئی مصیبت پہنچتی ہے تو وہ کہتے ہیں ہم اللہ کے ہیں اور اسی کی طرف ہم لوٹنے والے ہیں۔'' (البقرہ ۱۵۷-۱۵۵)

خدا کے تخلیقی نقشہ کے مطابق مصائب کا معاملہ انسان کی تخلیق کی مجموعی اسکیم کا ایک جز ہے۔ اس دنیا میں ہر آدمی قانون خداوندی بالفاظ دیگر قانون فطرت کے تابع ہے، وہ اپنے آغاز میں بھی اسی قانون کے ماتحت ہے اور اپنے آخر میں بھی اسی قانون کے ماتحت ہے۔

قرآن کی سورۂ الملک میں اللہ کریم نے اس حقیقت کو بھی ان الفاظ میں بیان کیا ہے۔ ''کہ اللہ نے موت اور زندگی پیدا کی تا کہ لوگوں کو جانچ کر دیکھے کہ ان میں سے کون اچھے عمل والا ہے اور کون برے عمل والا ہے۔''

دنیا کی زندگی میں انسان کے لیے مختلف قسم کی مصیبتیں آتی ہیں، یہ مصیبتیں بلا سبب نہیں ہوتیں، ان کی بہت بڑی حکمت ہے۔ یہ مصیبتیں انسان پر اس کی عاجزی کھولتی ہیں اور عاجز بننا انسان کی اصلاح کا سب سے بڑا راز ہے۔ عاجز بننا انسان کو انسان اصلی بناتا ہے۔ اس سے انسان حقیقی انسان بن جاتا ہے، اس کے لیے فطرت کے قانون کے مطابق خیر کے تمام دروازے اس طرح کھل جاتے ہیں کہ کوئی دروازہ اس کے اوپر بند نہیں رہتا۔ خدا پر عقیدہ واعتماد مضبوط ہو جاتا ہے۔ جس آدمی کو خدا پر سچا یقین ہو وہ کبھی مایوسی کا شکار نہیں ہوتا، اس کو ہر صورت حال میں یقین رہتا ہے کہ اس کا خدا ضرور اس کی مدد کرے گا، اس کا خدا اس وقت بھی ضرور اس کا ساتھ دے گا جب دوسرے لوگ اس کا ساتھ چھوڑ چکے ہوں۔ خدا پر یقین کا مطلب یہ ہے کہ عاجز مطلق (انسان) نے اپنے مسائل کے حل اور کامیابی کے لیے قادر مطلق کو پا لیا۔

نفسیاتی طب کے لحاظ سے انسان کے دماغ میں بے شمار صلاحیتیں ہیں مگر ابتدائی حالت میں وہ سوئی ہوئی ہوتی ہیں۔ واحد چیز جو انہیں جگاتی ہے وہ زندگی کی مصیبتیں ہیں۔ آدمی کے دماغ کے خلیے مصیبتوں سے متحرک ہوتے ہیں۔ مسائل کوئی بری چیز نہیں، وہ ذہنی ترقی کا ذریعہ ہیں۔ قرآن میں واضح کیا گیا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے انسان کو مشقت میں پیدا کیا ہے۔ بے شک انسان گھاٹے میں ہے۔ دنیا کی زندگی ایک مسلسل امتحان ہے۔ یہاں ملنا چھن جانا، باعظمت ہونا یا بے عظمت ہونا سب امتحانات ہیں۔ قابل لحاظ چیز یہ ہے کہ آدمی کو جس آزمائش میں بھی ڈالا جائے اس میں وہ پورا اترے۔ قرآن پاک کی سورۂ الم نشرح ۵-۶ میں اس حقیقت کو بھی واضح کیا گیا ہے۔ ''پس بے شک مشکل کے ساتھ آسانی ہے، یقیناً مشکل کے ساتھ آسانی بھی ہے۔''

اگر کسی وجہ سے زندگی میں ہر معاملے میں تنزلی شروع ہو جائے تو ایسی صورتحال میں بھی اللہ کی رحمت سے مایوس نہ ہو بلکہ اللہ کریم کی طرف رجوع کرنا چاہیے۔

''بھلا وہ کون ہے جو بے قراری میں تمہیں قرار دیتا ہے۔''

کثرت سے اور محبت سے حضور ﷺ پر درود شریف پڑھیں۔ کثرت سے درود شریف پڑھنے سے صرف فیض حاصل نہیں ہوتا بلکہ دونوں عالم کی ساری مصیبتوں سے نجات کا سب سے آسان ذریعہ ہے۔ مجھے اپنے مرشد کریم حضرت غوث الفقراء قطب الاولیاء سید محبوب علی شاہ بخاریؒ سے اس درود شریف کی اجازت حاصل ہوئی۔ آپ کو اس عاصی پُر معاصی کی طرف سے یہ اجازت ہے۔ کوئی بھی مصیبت زدہ یا شوقیہ پڑھنا چاہیں تو انہیں بھی فی سبیل اللہ اجازت ہے۔

روزانہ تین سو تیرہ ۳۱۳ مرتبہ پڑھیں۔

''صَلَّى اللهُ عَلَيْكَ يَا مُحَمَّدٍ نُوْرٌ مِّنْ نُوْرِ اللهِ''

(بقیہ صفحہ 12 پر)

# فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ

مرتب: محمد عمر اشرفی سمنانی

حضرت موسیٰ علیہ السلام نے ایک بار اللہ تعالیٰ سے پوچھا

''یا باری تعالیٰ! انسان آپ کی نعمتوں میں سے کوئی ایک نعمت مانگے تو کیا مانگے؟''

اللہ تعالیٰ نے فرمایا ''صحت''۔

میں نے یہ واقعہ پڑھا تو میں گنگ ہو کر رہ گیا۔ صحت اللہ تعالیٰ کا حقیقتاً بہت بڑا تحفہ ہے اور قدرت نے جتنی محبت اور منصوبہ بندی انسان کو صحت مند رکھنے کے لیے کی اتنی شاید پوری کائنات بنانے کے لیے نہیں کی۔ ہمارے جسم کے اندر ایسے ایسے نظام موجود ہیں کہ ہم جب ان پر غور کرتے ہیں تو عقل حیران رہ جاتی ہے۔ ہم میں سے ہر شخص ساڑھے چار ہزار بیماریاں ساتھ لے کر پیدا ہوتا ہے۔ یہ بیماریاں ہر وقت سرگرم عمل رہتی ہیں، مگر ہماری قوت مدافعت، ہمارے جسم کے نظام ان کی ہلاکت آفرینیوں کو کنٹرول کرتے رہتے ہیں۔ مثلاً ہمارا منہ روزانہ ایسے جراثیم پیدا کرتا ہے جو ہمارے دل کو کمزور کر دیتے ہیں مگر ہم جب تیز چلتے ہیں، جاگنگ کرتے ہیں یا واک کرتے ہیں تو ہمارا منہ کھل جاتا ہے، ہم تیز تیز سانس لیتے ہیں، یہ تیز تیز سانسیں ان جراثیم کو مار دیتی ہیں اور یوں ہمارا دل ان جراثیموں سے بچ جاتا ہے۔

مثلاً دنیا کا پہلا بائی پاس مئی 1960ء میں ہوا مگر قدرت نے اس بائی پاس میں استعمال ہونے والی نالی لاکھوں، کروڑوں سال قبل ہماری پنڈلی میں رکھ دی، یہ نالی نہ ہوتی تو شاید دل کا بائی پاس ممکن نہ ہوتا، مثلاً گردوں کی ٹرانسپلانٹیشن 17 جون 1950ء میں شروع ہوئی مگر قدرت نے کروڑوں سال قبل ہمارے دو گردوں کے درمیان ایسی جگہ رکھ دی جہاں تیسرا گردہ فٹ ہو جاتا ہے۔ ہماری پسلیوں میں چند انتہائی چھوٹی چھوٹی ہڈیاں ہیں۔ یہ ہڈیاں ہمیشہ فالتو سمجھی جاتی تھیں مگر آج پتہ چلا دنیا میں چند ایسے بچے پیدا ہوتے ہیں جن کے نرخرے جڑے ہوتے ہیں۔ یہ بچے اس عارضے کی وجہ سے نہ اپنی گردن سیدھی کر سکتے ہیں، نہ نگل سکتے ہیں اور نہ ہی عام بچوں کی طرح بول سکتے ہیں۔ سرجنوں نے جب ان بچوں کے نرخروں اور پسلی کی فالتو ہڈیوں کا تجزیہ کیا تو معلوم ہوا پسلی کی یہ فالتو ہڈیاں اور نرخرے کی ہڈی ایک جیسی ہیں چنانچہ سرجنوں نے پسلی کی چھوٹی ہڈیاں کاٹ کر حلق میں فٹ کر دیں اور یوں یہ معذور بچے نارمل زندگی گزارنے لگے، مثلاً ہمارا جگر جسم کا واحد عضو ہے جو کٹنے کے بعد دوبارہ پیدا ہو جاتا ہے، ہماری انگلی کٹ جائے، بازو الگ ہو جائے یا جسم کا کوئی دوسرا حصہ کٹ جائے تو یہ دوبارہ نہیں اگتا جب کہ جگر واحد عضو ہے جو کٹنے کے بعد دوبارہ اگ جاتا ہے۔ سائنس دان حیران تھے قدرت نے جگر میں یہ اہلیت کیوں رکھی؟ آج پتہ چلا جگر عضو رئیس ہے، اس کے بغیر زندگی ممکن نہیں اور اس کی اس اہلیت کی وجہ سے یہ ٹرانسپلانٹ ہو سکتا ہے، آپ دوسروں کو جگر ڈونیٹ کر سکتے ہیں، یہ قدرت کے چند ایسے معجزے ہیں جو انسان کی عقل کو حیران کر دیتے ہیں۔ جب کہ ہمارے بدن میں ایسے ہزاروں معجزے چھپے پڑے ہیں اور یہ معجزے ہمیں صحت مند رکھتے ہیں۔

ہم روزانہ سوتے ہیں، ہماری نیند موت کا ٹریلر ہوتی ہے، انسان کی اونگھ، نیند، گہری نیند، بے ہوشی اور موت پانچوں ایک ہی سلسلے کے مختلف مراحل ہیں، ہم جب گہری نیند میں جاتے ہیں تو ہم اور موت کے درمیان صرف بے ہوشی کا ایک مرحلہ رہ جاتا ہے، ہم روز صبح موت کی دہلیز سے واپس آتے ہیں مگر ہمیں احساس تک نہیں ہوتا، صحت دنیا کی ان چند نعمتوں میں شمار ہوتی ہے یہ جب تک قائم رہتی ہے ہمیں اس کی قدر نہیں ہوتی مگر جوں ہی یہ ہمارا ساتھ چھوڑتی ہے، ہمیں فوراً احساس ہوتا ہے یہ ہماری دیگر تمام نعمتوں سے کہیں زیادہ قیمتی تھی، ہم اگر کسی دن میز پر بیٹھ جائیں اور سر کے بالوں سے لے کر پاؤں کی انگلیوں تک صحت کا تخمینہ لگائیں تو ہمیں معلوم ہو گا کہ ہم میں سے ہر شخص ارب پتی ہے، ہماری پلکوں میں چند مسل ہوتے ہیں۔ یہ مسل ہماری پلکوں کو اٹھاتے اور گراتے ہیں، اگر یہ مسل جواب دے جائیں تو انسان

پلکیں نہیں کھول سکتا' دنیا میں اس مرض کا کوئی علاج نہیں' دنیا کے 50 امیر ترین لوگ اس وقت اس مرض میں مبتلا ہیں اور یہ صرف اپنی پلک اٹھانے کے لیے دنیا بھر کے سرجنوں اور ڈاکٹروں کو کروڑوں ڈالر دینے کے لیے تیار ہیں' ہمارے کانوں میں کبوتر کے آنسو کے برابر مائع ہوتا ہے' یہ پارے کی قسم کا ایک لیکوڈ ہے' ہم اس مائع کی وجہ سے سیدھا چلتے ہیں' یہ اگر ضائع ہو جائے تو ہم سمت کا تعین نہیں کر پاتے' ہم چلتے ہوئے چیزوں سے الجھنا اور ٹکرانا شروع کر دیتے ہیں' لوگ صحت مند گردے کے لیے تیس چالیس لاکھ روپے دینے کے لیے تیار ہیں۔

آنکھوں کا قرنیا لاکھوں روپے میں بکتا ہے۔

دل کی قیمت لاکھوں کروڑوں میں چلی جاتی ہے۔

آپ کی ایڑی میں درد ہو تو آپ اس درد سے چھٹکارے کے لیے لاکھوں روپے دینے کے لیے تیار ہو جاتے ہیں۔

دنیا کے لاکھوں امیر لوگ کمر درد کا شکار ہیں۔ گردن کے مہروں کی خرابی انسان کی زندگی کو اجیرن کر دیتی ہے' انگلیوں کے جوڑوں میں نمک جمع ہو جائے تو انسان موت کی دعائیں مانگنے لگتا ہے۔

قبض اور بواسیر نے لاکھوں کروڑوں لوگوں کی مت ماردی ہے۔

دانت اور داڑھ کا درد راتوں کو بے چین بنا دیتا ہے۔

آدھے سر کا درد ہزاروں لوگوں کو پاگل بنا رہا ہے۔

شوگر' کولیسٹرول اور بلڈ پریشر کی ادویات بنانے والی کمپنیاں ہر سال اربوں ڈالر کماتی ہیں۔

اور آپ اگر خدانخواستہ کسی جلدی مرض کا شکار ہو گئے ہیں تو آپ جیب میں لاکھوں روپے ڈال کر پھریں گے مگر آپ کو شفا نہیں ملے گی۔

منہ کی بدبو بظاہر معمولی مسئلہ ہے مگر لاکھوں لوگ ہر سال اس پر اربوں روپے خرچ کرتے ہیں' ہمارا معدہ بعض اوقات کوئی خاص تیزاب پیدا نہیں کرتا اور ہم نعمتوں سے بھری اس دنیا میں بے نعمت ہو کر رہ جاتے ہیں۔

ہماری صحت اللہ تعالیٰ کا خصوصی کرم ہے مگر ہم لوگ روز اس نعمت کی بے حرمتی کرتے ہیں۔

ہم اس عظیم مہربانی پر اللہ تعالیٰ کا شکر ادا نہیں کرتے' ہم اگر روز اپنے بستر سے اٹھتے ہیں' ہم جو چاہتے ہیں ہم وہ کھا لیتے ہیں اور یہ کھایا ہوا ہضم ہو جاتا ہے' ہم سیدھا چل سکتے ہیں' دوڑ لگا سکتے ہیں' جھک سکتے ہیں اور ہمارا دل' دماغ' جگر اور گردے ٹھیک کام کر رہے ہیں' ہم آنکھوں سے دیکھ' کانوں سے سن' ہاتھوں سے چھو' ناک سے سونگھ اور منہ سے چکھ سکتے ہیں۔ تو پھر ہم سب اللہ تعالیٰ کے فضل' اس کے کرم کے قرض دار ہیں اور ہمیں اس عظیم مہربانی پر اپنے اللہ کا شکر ادا کرنا چاہیے کیونکہ صحت وہ نعمت ہے جو اگر چھن جائے تو ہم پوری دنیا کے خزانے خرچ کر کے بھی یہ نعمت واپس نہیں لے سکتے۔ ہم اپنی ریڑھ کی ہڈی سیدھی نہیں کر سکتے۔ یا اللہ تیرا لاکھ لاکھ شکر ہے۔

اسی لیے رب کریم قرآن میں کہتے ہیں: ''اور تم اپنے رب کی کون کون سی نعمت کو جھٹلاؤ گے۔''

# خلیفہ اوّل حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ اور نابینا بڑھیا کی خدمت

## مرسلہ: فیصل راجپوت

### حضرت ابوبکر صدیقؓ کی وفات ۲۲ جمادی الثانی ۱۳ھ کو ہوئی۔ اسی مناسبت سے ایک جذباتی واقعہ

حضرت سیدنا عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ روزانہ صبح کی نماز کے بعد حضرت سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو غائب پاتے۔ وہ دیکھ رہے تھے کہ سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نماز کی ادائیگی کیلئے تو باقاعدگی سے مسجد میں تشریف لاتے ہیں مگر جونہی نماز ختم ہوئی، وہ چپکے سے مدینہ شریف کے مضافاتی علاقوں میں ایک دیہات کی طرف تشریف لے جاتے ہیں۔ کئی بار ارادہ بھی فرمایا کہ سبب پوچھیں مگر ایسا نہ کر سکے۔ ایک بار آپ چپکے سے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے پیچھے چل دیئے۔ سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ دیہات میں جا کر ایک خیمے کے اندر تشریف لے گئے۔ کافی دیر کے بعد جب وہ باہر نکل کر واپس مدینہ شریف کی طرف روانہ ہوئے تو حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ اس خیمے میں داخل ہوئے۔ کیا دیکھتے تھا کہ خیمے میں ایک اندھی بڑھیا دو چھوٹے چھوٹے بچوں کے ساتھ بیٹھی ہوئی ہے۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے بڑھیا سے پوچھا ''اے اللہ کی بندی! تم کون ہو؟'' بڑھیا نے جواب دیا ''میں ایک نابینا اور مفلس و نادار عورت ہوں۔ ہمارے والدین ہمیں اس حال میں چھوڑ کر فوت ہو گئے ہیں کہ میرا اور ان دو لڑکیوں کا اللہ کے سوا کوئی اور آسرا نہیں ہے۔'' حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے پھر سوال کیا ''یہ شیخ کون ہے جو تمہارے گھر میں آتے ہیں؟'' بوڑھی عورت (جو کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کو نہیں جانتی تھی) نے جواب دیا ''میں اس شیخ کو جانتی تو نہیں مگر یہ روزانہ ہمارے گھر میں تشریف لاتے ہیں، جھاڑو دیتے ہیں، ہمارے لیے کھانا بناتے ہیں اور ہماری بکریوں کا دودھ دوہ کر ہمارے لیے رکھتے اور تشریف لے جاتے ہیں۔''

جب سیدنا حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کا وصال مبارک ہوا تو سیدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ اس خاتون کے خیمے میں تشریف لے گئے۔ اس کو بڑھیا کو کھانا عطاء فرمایا تو وہ نابینا بڑھیا بولی ''آج پہلے والا شیخ نہیں آیا؟'' سیدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے فرمایا ''آپ تو نابینا ہیں۔ آپ کو کیسے معلوم ہوا پہلے والا شیخ آج نہیں آیا؟'' وہ بڑھیا بولی ''میرے منہ میں دانت نہیں۔ وہ کھانا پہلے نرم کرتے، پھر مجھے عطاء فرماتے۔'' (اللہ اکبر)

حضرت سیدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ یہ سُن کر رو پڑے اور فرمایا ''اے پیارے سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ! آپ نے اپنے بعد کے آنے والے حکمرانوں کیلئے ایک تھکا دینے والا امتحان کھڑا کر دیا ہے۔''

(تحریک عمل)

مارچ 2018ء

# شاہ زنجانی اور دیگر عاملین کاملین کی کتب

| کتاب | مصنف | قیمت |
|---|---|---|
| آئینہ ہپناٹزم | باوا صاحب دیال | 250 |
| آئینہ مسمریزم | باوا صاحب دیال | 250 |
| آپ کی تاریخ ولادت | الحاج سی ناظر حسین شاہ زنجانی | 250 |
| انوار طلسمات (فوٹو کاپی) | علامہ رفیق زاہد | 700 |
| انسان، اسلام اور سائنس | خالد خان خلجی | 400 |
| انکشافات جفر | حکیم سرفراز احمد زاہد | 400 |
| استخارہ قرآنیہ | اکبر محی الدین | 150 |
| ارواح الجفر (حصہ اول۔ حصہ دوم) | شہزادہ سید انتظار حسین شاہ زنجانی | 300-400 |
| اسرار طلسمات | پنڈت گردھاری لعل | 250 |
| اسرار عجیبہ | منشور عالم صدیقی | 350 |
| ابجد نجوم | --- | زیر طبع |
| الہامات جفر | شیب الرحمن شاہ | زیر طبع |
| اک جہاں حیرت | ڈاکٹر سید انور فراز | 500 |
| بیاض عملیات | علامہ شاہ گیلانی | 250 |
| بحر الحاضرات | منشور عالم صدیقی | 300 |
| بیاض نظامی | ماسٹر محمد شفیع نظامی | 250 |
| بوستان طلسمات (فوٹو کاپی) | علامہ محمد رفیق زاہد | 650 |
| پیش گوئی کا فن | ڈاکٹر سید انور فراز | 1000 |
| تقویم سیارگان (فوٹو کاپی) | --- | 3000 |
| تجلیات جفر | بابر سلطان قادری | 600 |
| تسخیر الارواح | منشور عالم صدیقی | 400 |
| تسخیرات ہمزاد | الحاج سید ناظر حسین شاہ زنجانی | 250 |
| تحقیق جفر | --- | زیر طبع |
| جادو شکن دعائیں | علامہ ذوالفقار حسین جعفری | 250 |
| جامع النجوم | شہزادہ سید انتظار حسین شاہ زنجانی | 250 |
| حقائق حاضرات الارواح | غلام قادر بلوچ | 250 |
| حاضرات کی دنیا | قیصر احمد بی۔اے | 500 |
| حروف صوامت | شہزادہ سید ناظر حسین شاہ زنجانی | 400 |
| خیال و سانس | خالد خان خلجی | 200 |
| خزینہ جفر | لیاقت اللہ قریشی | 450 |

| کتاب | مصنف | قیمت |
|---|---|---|
| رموز سوال (New) | ڈاکٹر محمد ایوب تاجی | 400 |
| رجوع | شہزادہ سید انتظار حسین شاہ زنجانی | 300 |
| رمکاریہ جفر | سید شعیب الرحمن شاہ | زیر طبع |
| سامر منتر | اشتیاق احمد (ایڈووکیٹ) | 350 |
| سحر اسود | الحاج سید ناظر حسین شاہ زنجانی | 250 |
| طلسمات کی دنیا (فوٹو کاپی) | علامہ محمد رفیق زاہد | 650 |
| طلسمات رفیق (فوٹو کاپی) | علامہ محمد رفیق زاہد | 650 |
| طلسماتی دنیا | عامل مہتاب احمد | 250 |
| طلسمات سامری | الحاج سید ناظر حسین شاہ زنجانی | 250 |
| طلسمات ۹۹ | شہزادہ سید انتظار حسین شاہ زنجانی | 150 |
| عالم حاضرات | قیصر احمد بی۔اے | 700 |
| علاج بالنجوم | الحاج سید ناظر حسین شاہ زنجانی | 300 |
| فیوض طلسمات | سید فیض احمد شاہ بخاری | 300 |
| قانون طلسمات | علامہ محمد رفیق زاہد | 600 |
| قرآن سائنس اور نجوم | شہزادہ سید انتظار حسین شاہ زنجانی | 100 |
| کائنات حاضرات | قیصر احمد بی۔اے | 750 |
| کرشمات موکلات | مجید الماس | 200 |
| مصباح الاعداد | الحاج سید ناظر حسین شاہ زنجانی | 250 |
| مصباح الرمل | الحاج سید ناظر حسین شاہ زنجانی | 300 |
| مصباح العملیات | الحاج سید ناظر حسین شاہ زنجانی | 300 |
| مصباح الفراست | الحاج سید ناظر حسین شاہ زنجانی | 250 |
| مصباح الجفر | الحاج سید ناظر حسین شاہ زنجانی | 450 |
| مصباح الریمیا | الحاج سید ناظر حسین شاہ زنجانی | 250 |
| مصباح القیافہ | الحاج سید ناظر حسین شاہ زنجانی | 400 |
| مفاتح الغیب | الحاج سید ناظر حسین شاہ زنجانی | 150 |
| محفل [illegible] | ملازم حسین | 450 |
| فانوس الجفر | خالد خان خلجی | 250 |
| نافع النجوم | اشتیاق احمد ایڈووکیٹ | 300 |
| تقدیر اور دست شناسی | صدف بلوچ | 500 |
| آپ شناسی (New) | ڈاکٹر سید انور فراز | 1000 |

# ذکر و اذکار

صوفی غلام سرور شباب صاحب مدظلہ (تحریر علی لکھا)

بے شک اللہ تعالیٰ ذاکرین کا ہادی ہے اور اس کا ارشاد ہے کہ

وَاذْکُرُوْہُ کَمَا ھَدٰلکُمْ

(اور ذکر کرو اللہ کا اسی طریقے سے جس کی ہدایت کی ہے اللہ نے تم کو)

یعنی حسب مراتب ذکر کرتے رہو۔ اور سید الانبیاء المرسلین ﷺ نے فرمایا۔ "میرے اور انبیاء کرام کے ارشادات میں سب سے افضل ترین کلمہ" لَااِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَسُوْلُ اللّٰہِ" ہے۔

اور ہر ایک مقام کے لیے خصوصی درجہ ہے گو ظاہری ہو یا باطنی لہٰذا سب سے پہلے ذکر بالجہر کرنا چاہیے۔ پھر علی الترتیب ذکر قلبی، ذکر رُوحی، ذکر سِرّی، ذکر خفی، ذکر اخفیٰ کی راہنمائی حسب مراتب ہوتی رہتی ہے۔

ذکر لسانی یہ ہے کہ دِل زبان کے واسطے سے ذکرِ الٰہی کو تازہ کرتا ہے جس کو بھول چکا تھا۔

**ذکرِ نفسی:** ایسے ذکر کو کہتے ہیں جو حروف اور آواز کے بغیر ہو۔ بلکہ وہ انتہائی پوشیدگی کے عالم میں حس و حرکت کے وسیلے سے سنا جائے۔

**ذکرِ قلبی:** دِل کا اندر ہی اندر اللہ تعالیٰ کے جلال و جمال کو دیکھنا۔

**ذکرِ رُوحی:** اللہ تعالیٰ کے صفاتی انوار و تجلیات کا مشاہدہ کرنا۔

**ذکرِ سِرّی:** اسرارِ الٰہیہ کے مکاشفات کی نگہداشت کرنا۔

**ذکرِ خفی:** اس قادرِ قدرت کے انوار و تجلیات کا دِل کی آنکھ سے معائنہ کرنا۔

**ذکرِ اخفیٰ:** حقیقت ذاتِ الٰہیہ کا دِل کی یقینی آنکھ سے دیکھنا کہ سوا اللہ کے اِسے کسی اور کی آگاہی نہ ہو۔

جیسے اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔ فَاِنَّہٗ یَعْلَمُ السِّرَّ وَاَخْفٰی۔

**ترجمہ** اللہ تعالیٰ پوشیدہ رازوں کو جانتا ہے اور اسے بھی جو نہایت پوشیدہ ہیں۔ (سورۃ طٰہٰ آیت 7)

اور یہ ذکر اخفیٰ تمام علوم کی انتہاء اور جملہ مقاصد کی تکمیل ہے۔

طالب حق کے لیے ہمیشہ یادِ الٰہی میں رہنا اہم فریضہ ہے۔ ارشادِ باری تعالیٰ ہے کہ

فَاذْکُرُوا اللّٰہَ قِیَامًا وَّقُعُوْدًا وَّعَلٰی جُنُوْبِکُمْ۔

**ترجمہ** اور اللہ کا ذکر کرتے رہو کھڑے، بیٹھے اور پہلوؤں پر یعنی لیٹے ہوئے بھی اس کے ذکر میں محو رہو۔ (سورۃ النساء آیت 103)

## ذکر

وہ شے جس کے توسل سے مطلوب کی یاد ہو، لہٰذا انسان کے جملہ افعال واقوال و حالات بشرط یادِ حق کے ذکر ہیں اور بصورت غفلت کے ضلالت اور گمراہی ہے۔ ذکر کی چند اقسام ہیں۔ ذکر لسانی، ذکر قلبی، ذکر رُوحی، ذکر سِرّی، ذکر خفی، ذکر اخفیٰ، ذکر اخفی الاخفیٰ۔

## ذکر لسانی

اسی کو ذکر لفظی بھی کہتے ہیں یعنی زبان سے الفاظ ادا کرنا۔ اور ترتیب الفاظ کی رعایت رکھنا اور دِل سے اس کے معنی کی طرف متوجہ ہونا۔ اس کی دو قسمیں ہیں۔ ایک ذکر جہریہ یعنی آواز کے ساتھ الفاظ ادا کرنا۔ دوسرے ذکر خفیہ یعنی آہستہ سے الفاظ ادا کرنا کہ اس کی دوسرا آواز نہ سنے۔

## ذکر قلبی

ذکر قلبی یعنی مطلوب کے اسم کا مطالعہ کرنا بلا رعایت ترتیب الفاظ۔

## ذکر رُوحی

ذکر رُوحی وہ مشاہدہ مطلوب کا ہے۔

## ذکر سِرّی

ذکر سِرّی وہ حضوری مطلوب کی ہے، اس حالت حضوری میں ذاکر یہ تصور رکھتا ہے کہ میں ذاکر ہوں اور میرا مطلب حاضر ہے۔

# ذکرِ خفی

ذکرِ خفی وہ ہے کہ مطلوب کی حضوری غالب ہو جائے اور ایسی نوبت ہو کہ اپنی خودی مٹ جائے، صرف لذت ذکر ہی باقی رہ جائے۔

تمام لطائف کی بیداری کے لیے اذکار کی تفصیلی جدول ذیل میں دی جارہی ہے۔ ذکر کے اسماء اور اسمائے تصور، مقام، عالم، سیر، حال، انوار وغیرہ۔ مگر طالب مرید کے لیے ضروری ہے کہ وہ اپنے پیر و مرشد سے خصوصی اجازت اور راہنمائی حاصل کرنے کے بعد ہی ذکر اذکار کا سلسلہ شروع کرے۔ پیر و مرشد کی توجہ اور راہنمائی کے بغیر منزل کا حصول ناممکن ہے۔

جدول یہ ہی ہے۔

| نام مقام | نام لطیفہ | عالم | سیر | حال | مقام | رنگ انوار | ذکر | اسم تصور |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مقام اول | نفس | ناسوت | الی اللہ | میل | شریعت | نیلا | لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ | اللہ |
| مقام دوم | قلب | ملکوت | للہ | محبت | طریقت | زرد | لا الہ الا اللہ | للہ |
| مقام سوم | روح | جبروت | علی اللہ | عشق | حقیقت | سرخ | یا اللہ | لہ |
| مقام چہارم | سر | لاہوت | مع اللہ | وصل | معرفت | سفید | یا حی یا قیوم | ہو |
| مقام پنجم | خفی | یاہوت | فی اللہ | فنا | مقام مصطفیٰ | سبز | یا احد | محمد |
| مقام ششم | اخفی | ھاہوت | عن اللہ | حیرت | باز شریعت | بنفشی | یا صمد | فقر |
| مقام ہفتم | انا | یاہوت | باللہ | بقاء | جمع الجمع | بے رنگ | یا ہو | اللہ محمد |

## بقیہ: انسانی مصائب

اگر اس کے بعد ہر بار "سَلٰمٌ عَلَی الْمُرْسَلِیْنَ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ آمین" پڑھیں تو ان شاء اللہ خیر کثیر ہو گی۔

حدیث مبارکہ میں ہے کہ حضرت ابی بن کعبؓ فرماتے ہیں کہ ایک صحابیؓ نے حضور نبی کریم ﷺ سے عرض کیا کہ یا رسول اللہ ﷺ اگر میں اپنے تمام اوراد و اشغال اور دعاؤں کی جگہ صرف آپ ﷺ پہ درود پڑھا کروں تو یہ کیسا ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا کہ "اگر تم نے ایسا کر لیا تو اللہ تعالیٰ تمہارے دین و دنیا کے کاموں کا ذمہ دار بن جائے گا۔"

([illegible])

# حکیم الامت حضرت مولانا شاہ اشرف علی تھانوی رحمہ اللہ کے مرتب کردہ جادو اور جنات سے نجات کے اعمال

## نقش برائے دفع جن

جس گھر میں جن آواز دیتا ہو یا ڈراتا ہو، اس کو لکھ کر دروازہ پر لگا دے۔ جن کے شر سے محفوظ رہے گا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم لاالہ الااللہ محمد رسول اللہ

بحق جبرئیل یابدوح

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۶ | ۴ | ۲ |
| ۲ | ۴ | ۶ | ۸ |
| ۶ | ۸ | ۲ | ۴ |
| ۴ | ۲ | ۸ | ۶ |

بحق میکائیل یابدوح — لاالہ الااللہ محمد رسول اللہ

بحق عزرائیل یابدوح — لاالہ الااللہ محمد رسول اللہ

بحق اسرافیل یابدوح

## بغیر حاضری کے جن کو جلانا

حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ کے اعمال میں منقول ہے کہ جن بغیر حاضر ہوئے جل جاتا ہے۔ چاہیے کہ نقش کو لکھ کر فتیلہ بناوے اور نئی روئی میں لپیٹ کر کورے چراغ میں چنبیلی کا تیل ڈال کر روشن کرے اور اس کا رخ مریض کی طرف کرے۔ فتیلہ کے جلانے کی طرف مقرر ہے۔ وہ یہ ہے کہ داہنی جانب نیچے کی طرف سے موڑنا شروع کرے اور اسی جانب میں اوپر کی طرف سے جلائے۔

نقش مکرم یہ ہے:

اللھم احرق الشیاطین

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۳ | ۲ | ۱۶ |
| ۸ | ۱۰ | ۱۱ | ۵ |
| ۱۲ | ۶ | ۷ | ۹ |
| ۱ | ۱۵ | ۱۴ | ۴ |

## جنات اگر گھر میں پتھر پھینکتے ہوں

جس شخص کے گھر میں ڈھیلے آتے ہوں، اس نقش کو لکھ کر دیوار پر قبلہ رو چسپاں کرے۔

وہ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |

## بچوں کی جنات سے حفاظت

ایضاً۔ یہ نقش سورۂ جن کا ہے۔ بچوں کے گلے میں باندھے۔ جن کے شر سے محفوظ رہے۔ وہ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۷۸۲۲ | ۷۸۱۷ | ۷۸۲۴ |
| ۷۸۲۳ | ۷۸۲۱ | ۷۸۱۹ |
| ۷۸۱۸ | ۷۸۲۵ | ۷۸۲۰ |

# قرآنی وظائف

صوفی محمد ندیم محمدی (لاہور)

## رہنے کے لیے مکان عطا ہو

وَمَنْ يَّقْنُتْ مِنْكُنَّ لِلّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَتَعْمَلْ صَالِحًا نُّؤْتِهَآ
اَجْرَهَا مَرَّتَيْنِ ۙ وَاَعْتَدْنَا لَهَا رِزْقًا كَرِيْمًا ۝٣١ يٰنِسَآءَ النَّبِيِّ
لَسْتُنَّ كَاَحَدٍ مِّنَ النِّسَآءِ اِنِ اتَّقَيْتُنَّ فَلَا تَخْضَعْنَ بِالْقَوْلِ
فَيَطْمَعَ الَّذِيْ فِيْ قَلْبِهٖ مَرَضٌ وَّقُلْنَ قَوْلًا مَّعْرُوْفًا ۝٣٢ وَقَرْنَ فِيْ
بُيُوْتِكُنَّ وَلَا تَبَرَّجْنَ تَبَرُّجَ الْجَاهِلِيَّةِ الْاُوْلٰى وَاَقِمْنَ الصَّلٰوةَ
وَاٰتِيْنَ الزَّكٰوةَ وَاَطِعْنَ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ ۭ اِنَّمَا يُرِيْدُ اللّٰهُ لِيُذْهِبَ
عَنْكُمُ الرِّجْسَ اَهْلَ الْبَيْتِ وَيُطَهِّرَكُمْ تَطْهِيْرًا ۝٣٣ وَاذْكُرْنَ
مَا يُتْلٰى فِيْ بُيُوْتِكُنَّ مِنْ اٰيٰتِ اللّٰهِ وَالْحِكْمَةِ ۭ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ
لَطِيْفًا خَبِيْرًا ۝٣٤ اِنَّ الْمُسْلِمِيْنَ وَالْمُسْلِمٰتِ وَالْمُؤْمِنِيْنَ
وَالْمُؤْمِنٰتِ وَالْقٰنِتِيْنَ وَالْقٰنِتٰتِ وَالصّٰدِقِيْنَ وَالصّٰدِقٰتِ
وَالصّٰبِرِيْنَ وَالصّٰبِرٰتِ وَالْخٰشِعِيْنَ وَالْخٰشِعٰتِ وَالْمُتَصَدِّقِيْنَ
وَالْمُتَصَدِّقٰتِ وَالصَّاۗىِٕمِيْنَ وَالصّٰۗىِٕمٰتِ وَالْحٰفِظِيْنَ فُرُوْجَهُمْ
وَالْحٰفِظٰتِ وَالذّٰكِرِيْنَ اللّٰهَ كَثِيْرًا وَّالذّٰكِرٰتِ ۙ اَعَدَّ اللّٰهُ لَهُمْ
مَّغْفِرَةً وَّاَجْرًا عَظِيْمًا ۝٣٥ وَمَا كَانَ لِمُؤْمِنٍ وَّلَا مُؤْمِنَةٍ اِذَا قَضَى
اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗٓ اَمْرًا اَنْ يَّكُوْنَ لَهُمُ الْخِيَرَةُ مِنْ اَمْرِهِمْ ۭ وَمَنْ
يَّعْصِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ فَقَدْ ضَلَّ ضَلٰلًا مُّبِيْنًا ۝٣٦ وَاِذْ تَقُوْلُ
لِلَّذِيْٓ اَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاَنْعَمْتَ عَلَيْهِ اَمْسِكْ عَلَيْكَ زَوْجَكَ
وَاتَّقِ اللّٰهَ وَتُخْفِيْ فِيْ نَفْسِكَ مَا اللّٰهُ مُبْدِيْهِ وَتَخْشَى النَّاسَ ۚ
وَاللّٰهُ اَحَقُّ اَنْ تَخْشٰىهُ ۭ فَلَمَّا قَضٰى زَيْدٌ مِّنْهَا وَطَرًا زَوَّجْنٰكَهَا
لِكَيْ لَا يَكُوْنَ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ حَرَجٌ فِيْٓ اَزْوَاجِ اَدْعِيَاۗىِٕهِمْ اِذَا
قَضَوْا مِنْهُنَّ وَطَرًا ۭ وَكَانَ اَمْرُ اللّٰهِ مَفْعُوْلًا ۝٣٧ مَا كَانَ عَلَى
النَّبِيِّ مِنْ حَرَجٍ فِيْمَا فَرَضَ اللّٰهُ لَهٗ ۭ سُنَّةَ اللّٰهِ فِي الَّذِيْنَ خَلَوْا
مِنْ قَبْلُ ۭ وَكَانَ اَمْرُ اللّٰهِ قَدَرًا مَّقْدُوْرَۨا ۝٣٨ الَّذِيْنَ يُبَلِّغُوْنَ
رِسٰلٰتِ اللّٰهِ وَيَخْشَوْنَهٗ وَلَا يَخْشَوْنَ اَحَدًا اِلَّا اللّٰهَ ۭ وَكَفٰى بِاللّٰهِ
حَسِيْبًا ۝٣٩ مَا كَانَ مُحَمَّدٌ اَبَآ اَحَدٍ مِّنْ رِّجَالِكُمْ وَلٰكِنْ رَّسُوْلَ
اللّٰهِ وَخَاتَمَ النَّبِيّٖنَ ۭ وَكَانَ اللّٰهُ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمًا ۝٤٠

(الاحزاب ۳۱ تا ۴۰)

جو شخص ان آیات کو بعد نماز عشاء اکیس (۲۱) مرتبہ پڑھے گا، اللہ تعالیٰ اس کے رہنے کے لئے مکان عطا فرمائیں گے۔

## کاروبار میں ترقی ہو

يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ اَنْتُمُ الْفُقَرَاۗءُ اِلَى اللّٰهِ ۚ وَاللّٰهُ هُوَ الْغَنِيُّ
الْحَمِيْدُ ۝١٥ اِنْ يَّشَاْ يُذْهِبْكُمْ وَيَاْتِ بِخَلْقٍ جَدِيْدٍ ۝١٦ وَمَا ذٰلِكَ
عَلَى اللّٰهِ بِعَزِيْزٍ ۝١٧ وَلَا تَزِرُ وَازِرَةٌ وِّزْرَ اُخْرٰى ۭ وَاِنْ تَدْعُ
مُثْقَلَةٌ اِلٰى حِمْلِهَا لَا يُحْمَلْ مِنْهُ شَيْءٌ وَّلَوْ كَانَ ذَا قُرْبٰى ۭ اِنَّمَا
تُنْذِرُ الَّذِيْنَ يَخْشَوْنَ رَبَّهُمْ بِالْغَيْبِ وَاَقَامُوا الصَّلٰوةَ ۭ وَمَنْ
تَزَكّٰى فَاِنَّمَا يَتَزَكّٰى لِنَفْسِهٖ ۭ وَاِلَى اللّٰهِ الْمَصِيْرُ ۝١٨ وَمَا يَسْتَوِي
الْاَعْمٰى وَالْبَصِيْرُ ۝١٩ وَلَا الظُّلُمٰتُ وَلَا النُّوْرُ ۝٢٠ وَلَا الظِّلُّ وَلَا
الْحَرُوْرُ ۝٢١ وَمَا يَسْتَوِي الْاَحْيَاۗءُ وَلَا الْاَمْوَاتُ ۭ اِنَّ اللّٰهَ يُسْمِعُ
مَنْ يَّشَاۗءُ ۚ وَمَآ اَنْتَ بِمُسْمِعٍ مَّنْ فِي الْقُبُوْرِ ۝٢٢ اِنْ اَنْتَ اِلَّا
نَذِيْرٌ ۝٢٣ اِنَّآ اَرْسَلْنٰكَ بِالْحَقِّ بَشِيْرًا وَّنَذِيْرًا ۭ وَاِنْ مِّنْ اُمَّةٍ اِلَّا
خَلَا فِيْهَا نَذِيْرٌ ۝٢٤ وَاِنْ يُّكَذِّبُوْكَ فَقَدْ كَذَّبَ الَّذِيْنَ مِنْ
قَبْلِهِمْ ۚ جَاۗءَتْهُمْ رُسُلُهُمْ بِالْبَيِّنٰتِ وَبِالزُّبُرِ وَبِالْكِتٰبِ
الْمُنِيْرِ ۝٢٥ ثُمَّ اَخَذْتُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا فَكَيْفَ كَانَ نَكِيْرِ ۝٢٦

(فاطر ۱۵ تا ۲۶)

جو شخص ان آیات کو بعد نماز عشاء اکیس (۲۱) مرتبہ پڑھے گا، اللہ تعالیٰ اس کے کاروبار میں ترقی عطا فرمائیں گے۔

# حضرت شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ

## ارشادات

مرتب: مولوی ظہیر الدین سید احمد صاحب ولی اللہی

ایک صاحب کے جواب میں آپؒ نے جو ارشاد فرمائے ہیں، ان میں سے ضروری اور مختصر اور مناسب مقام یہاں بھی درج کیے جاتے ہیں تا کہ لوگوں کو اس سے فائدہ ہو۔

**سوال:** آداب تلاوت قرآن شریف کیا ہیں؟

**جواب:** قرآن شریف کی تلاوت کے آداب یہ ہیں: باوضو مؤدب قبلہ رو بیٹھنا، حروف بخوبی ادا کرنا اور مد و شد کا لحاظ رکھنا، وقف کی جگہ وقف کرنا..... یہ سب ظاہری آداب ہیں۔ اور باطنی آداب یہ ہیں کہ مبتدی کو چاہئے کہ تصور کرے کہ گویا میں رب العزت کے حضور میں تلاوت کر رہا ہوں۔ اور اللہ جل شانہٗ گویا استاد کی جگہ سن رہا ہے اور منتہی کو چاہئے کہ تصور کرے کہ کلام بلاواسطہ خاص رب العزت سے سنتا ہوں اور فرق دونوں صورتوں میں یہ ہے کہ پہلی صورت میں اپنی زبان سے پڑھنا ہوتا ہے اور اللہ جل شانہٗ کا سننا اور دوسری صورت میں حضرت رب العزت سے ارشاد ہوتا ہے اور اپنے کانوں سے سننا۔ اور حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ نے ارشاد فرمایا ہے۔ چنانچہ شیخ الشیوخ نے عوارف میں امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ سے نقل کیا ہے اِنِّیْ لَاَقْرَءُ الْاٰیَةَ حَتّٰی اَسْمَعُهَا مِنْ قَائِلِهَا۔ ''میں ایک آیت پڑھتا ہوں اور بار بار اس کا تکرار کیا کرتا ہوں، یہاں تک کہ وہ آیت اس کے قائل یعنی اللہ تعالیٰ سے سن لیتا ہوں۔'' اور شیخ الشیوخ نے عوارف میں یہ کلام نقل کرنے کے بعد کہا ہے کہ ''حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ اس وقت مثل درخت حضرت موسیٰ علیہ السلام کے ہوتے تھے اور اِنِّیْ اَنَا اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِیْنَ کہتے تھے۔''

**سوال:** عذاب موت دفع ہونے کے لیے ارشاد ہو؟

**جواب:** روایت سے ثابت ہے کہ سکرات موت آسان ہونے کے لئے ہمیشہ آیۃ الکرسی اور سورۃ تبارک الذی عشاء کے بعد سونے سے قبل پڑھنی چاہئے۔ اور ایسا ہی سورۂ دخان پڑھنے کے بارے میں بھی روایت ہے۔

**سوال:** قبر میں جو سوال و جواب ہوتا ہے، وہ بدستخط خاص مزین بمہر عنایت ہو؟

**جواب:** قبر میں مومن کامل جو جواب دیتا ہے، وہ موافق حدیث کے لکھا جاتا ہے۔ مہر کی ضرورت نہیں اور یہ جواب ورد زبان کرنا چاہئے اور وہ ننے کپڑے پر خوشبو سے لکھوا کر اپنے پاس رکھنا چاہئے۔ وہ جواب یہ ہے:

اشهد ان لا اله الا الله واشهد ان محمد اعبده ورسوله رضيت بالله ربا وبالاسلام دينا وبمحمد نبياً ورسولاً وبالقران اماماً وبالكعبه قبلة وبالمومنين اخواناً وبالصديق وبالفاروق وبذى النورين وبالمرتضىٰ آئمة رضوان الله عليهم مرحباً بالملكين الشاهدين الحاضرين واشهدبانا شهدان لا اله الا الله وان محمد ارسول الله على هذه الشهاد نحىٰ وعليها نموت وعليها نبعث ان شاء الله تعالىٰ۔

ترجمہ: میں گواہی دیتا ہوں اس بات کی کہ اللہ کے سوا کوئی بندگی کے قابل نہیں اور گواہی دیتا ہوں یہ کہ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اللہ کے بندے اور اس کے پیغمبر ہیں۔ راضی ہوا میں اللہ سے ازروئے رب ہونے کے اور اسلام سے از روئے دین ہونے کے اور راضی ہوا میں محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ازروئے نبی ہونے کے اور رسول ہونے کے اور راضی ہوا میں قرآن سے ازروئے مقتدا ہونے کے اور کعبہ سے ازروئے قبلہ ہونے کے اور راضی ہوا میں مسلمانوں سے ازروئے بھائی ہونے کے اور راضی ہوا میں حضرت صدیق، حضرت فاروق اور حضرت ذوالنورین اور حضرت علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہم سے ازروئے امام ہونے کے، ان حضرات کی شان میں اللہ تعالیٰ کی رضامندی رہے اور خوشی سے دو فرشتوں کے آنے سے کہ گواہ اور موجود ہیں اور اے تم دونوں فرشتو! گواہ رہو اس پر کہ ہم گواہی دیتے ہیں کہ نہیں کوئی معبود پرستش کے قابل سوائے اللہ کے اور یہ کہ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اللہ کے رسول ہیں۔ اس شہادت پر ہم زندہ رہیں اور اسی پر ہم مریں اور اسی پر اٹھائے جاویں، اگر اللہ نے چاہا۔

(جاری ہے)

# عام اجازت والے اعمال

## مولانا قاری ممتاز (رکن روحانی علاج گاہ)

## فرمانبرداری کا عمل

اِنِّیْ تَوَكَّلْتُ عَلَى اللّٰهِ رَبِّیْ وَرَبِّكُمْ ؕ مَا مِنْ دَآبَّةٍ اِلَّا هُوَ اٰخِذٌۢ بِنَاصِیَتِهَا ؕ اِنَّ رَبِّیْ عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ ﴿۵۶﴾ (الھود:۵۶)

جواولادوالدین کی نافرمان ہو،اس کی پیشانی کے بال پکڑ کر گیارہ (۱۱) مرتبہ پڑھ کر پھونکیں۔

## حصول اولاد کا عمل

لِلّٰهِ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ یَخْلُقُ مَا یَشَآءُ ؕ یَهَبُ لِمَنْ یَّشَآءُ اِنَاثًا وَّیَهَبُ لِمَنْ یَّشَآءُ الذُّكُوْرَ ﴿۴۹﴾ (الشوریٰ:۴۹)

جس شخص کے ہاں اولاد نہ ہوتی ہو تو وہ یہ دعا ایک سو تینتیس (۱۳۳) مرتبہ پانی پردم کر کے فجر کی نماز کے بعد دونوں میاں بیوی پئیں۔

## ہدایت کا عمل

وَاَهْدِیَكَ اِلٰى رَبِّكَ فَتَخْشٰى ﴿۱۹﴾ (النّٰزعٰت)

جوشخص سیدھی راہ سے بھٹک گیا ہو یا برے افعال میں پڑ گیا ہو یا اللہ تعالیٰ کی طرف سے غافل ہو گیا ہو تو اس آیت مبارکہ کو روزانہ ایک سو ایک (۱۰۱) مرتبہ پانی پردم کر کے اسے پلائے۔

## دماغی توازن کی خرابی

ذِیْ قُوَّةٍ عِنْدَ ذِی الْعَرْشِ مَكِیْنٍ ﴿۲۰﴾ مُّطَاعٍ ثَمَّ اَمِیْنٍ ﴿۲۱﴾ وَمَا صَاحِبُكُمْ بِمَجْنُوْنٍ ﴿۲۲﴾ وَلَقَدْ رَاٰهُ بِالْاُفُقِ الْمُبِیْنِ ﴿۲۳﴾ وَمَا هُوَ عَلَى الْغَیْبِ بِضَنِیْنٍ ﴿۲۴﴾ وَمَا هُوَ بِقَوْلِ شَیْطٰنٍ رَّجِیْمٍ ﴿۲۵﴾ فَاَیْنَ تَذْهَبُوْنَ ﴿۲۶﴾ اِنْ هُوَ اِلَّا ذِكْرٌ لِّلْعٰلَمِیْنَ ﴿۲۷﴾ لِمَنْ شَآءَ مِنْكُمْ اَنْ یَّسْتَقِیْمَ ﴿۲۸﴾ وَمَا تَشَآءُوْنَ اِلَّاۤ اَنْ یَّشَآءَ اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِیْنَ ﴿۲۹﴾ (التکویر:۲۰ تا ۲۹)

اگر کسی شخص کے بارے میں یہ شبہ ہو کہ اس کا دماغی توازن بگڑ رہا ہے یا وہ اپنی اصلی حالت میں نہیں ہے یا یہ شبہ ہو کہ کسی نے اس شخص پر کچھ کر دیا ہے تو اس آیت کو اکتالیس (۴۱) دفعہ پانی پہ دم کر کے اس شخص کو پلائیں۔

## حصول عزت کا عمل

وَلَا یَحْزُنْكَ قَوْلُهُمْ ۘ اِنَّ الْعِزَّةَ لِلّٰهِ جَمِیْعًا ؕ هُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ﴿۶۵﴾ (یونس:۶۵)

اگر کوئی شخص کسی کو بدنام کرنے پر تلا ہے اور اس کو اپنی عزت کا خطرہ ہے تو وہ اس دعا کو صبح وشام اکتالیس (۴۱) مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر پھونک دے۔

## دل کے مریض کے لیے

جس شخص کو دل کی تکلیف ہو یا دل کمزور ہو گیا ہو یا گھبراہٹ ہوتی ہو تو اس شخص کو روزانہ سورۂ یٰسین پانی پردم کر کے پلانا دل کی قوت کا باعث ہوتا ہے۔

## زچگی میں آسانی

اللہ تعالیٰ نے سورۂ یٰسین کو قرآن کا دل فرمایا ہے۔ زچگی کے دوران تین دفعہ سورۂ یٰسین کو پڑھ کر پانی پردم کر کے زچہ کو پلانے سے زچگی میں آسانی ہو جاتی ہے۔

## دفع درد کا عمل

اگر کسی شخص کے سر میں درد ہو تو وہ ماتھے پر ہاتھ رکھ کر اکتالیس (۴۱) مرتبہ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پڑھ کر دم کرے۔ یہ عمل نہایت ہی آزمودہ اور موثر ہے۔

## فرمانبرداری کا عمل

اَللّٰهُ یَجْتَبِیْۤ اِلَیْهِ مَنْ یَّشَآءُ وَیَهْدِیْۤ اِلَیْهِ مَنْ یُّنِیْبُ ﴿۱۳﴾ (الشوریٰ:۱۳)

اگر کسی کا بچہ ضدی ہو یا نافرمان ہو تو اس دعا کو گیارہ (۱۱) مرتبہ بچے کے سر پر ہاتھ رکھ کر دم کریں۔

# حصار کے اعمال

سید ظہور احمد

## ہر بلا سے حفاظت کا حصار

واضح ہو کہ حصار ہر امر کے لیے کار آمد ہے۔ اس کو حفظ کریں اور چالیس ہزار مرتبہ ایک چلّہ میں پڑھیں۔ گوشت مچھلی کے کھانے سے پرہیز کریں۔ بس عاملِ حصار ہو جائیں گے۔ جب کبھی کسی عمل کی زکات دینے کے لیے بیٹھیں تو حصار اپنے گرد کھینچ لیں۔ ہر خطرناک جگہ اور خوف کے جلسہ میں یا کسی ظالم و جابر، امیر و بادشاہ کے پاس یا لڑائی میں جانے کے وقت حصار کر لینا بہت مفید ہے۔ ان شاء اللہ فتح یاب رہیں گے اور کوئی نقصان نہ پہنچے گا۔ ہر روز صبح کو بعد نماز ایک بار پڑھ کر اپنے اوپر دم کر لیا کریں۔ ہر بلا سے محفوظ رہیں گے۔

حصار یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

پیش محمد پس علی، دست راست امام حسنؓ، دست چپ امام حسینؓ، کلید داؤد و قفل سلیمان پیغمبر، نگہبان پاک ذات لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ، یا حافظ یا حفیظ یا ناصر یا نصیر یا رقیب یا اللہ یا اللہ علیقاً خالقاً مخلوقاً کافعاً شافعاً ارتضیٰ مرتضیٰ بحق یا بدوح وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ۔ سالا لو سارو رضاتن او دعوۃ رایلہ ہ ورجال الغیب بحق محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کھلا کھلا ارحم ارحم ارحم ارحم ترحم ترحم عقدتم عقدتم فو جنیس یا اللہ کو سلیمان بن داؤد علیہما السلام بند شو بند شو بند شو۔

## حصار درود تنجینا

حصار درود تنجینا ہزار حصاروں سے بہتر ہے۔ جس جلسہ اور جس وظیفہ میں یا دعوت اور چلّے میں اکیس (۲۱) مرتبہ پہلے درود پڑھیں اور اپنے اوپر دم کریں اور وظیفہ تمام کر کے بھی گیارہ مرتبہ پڑھیں۔ یہ درود شریف حصار ہے۔ دعا بھی ہے۔ بہت نافع ہے۔ اگر اس کی زکوٰۃ ادا کرے تو کوئی بلا عامل کے پاس نہ آئے اور جو مطلب ہو، خدا اُس کو پورا کرے اور عامل کے نگہبان فرشتے ہوں۔

درود معظم یہ ہے:

اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَ مَوْلَانَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰٓى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَاةً تُنْجِيْنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ الْاَهْوَالِ وَالْاٰفَاتِ وَ تَقْضِيْ لَنَا بِهَا جَمِيْعَ الْحَاجَاتِ، وَ تُطَهِّرُنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ السَّيِّئَاتِ، وَ تَرْفَعُنَا بِهَا عِنْدَكَ اَعْلَى الدَّرَجَاتِ، وَتُبَلِّغُنَا بِهَا اَقْصَى الْغَايَاتِ، مِنْ جَمِيْعِ الْخَيْرَاتِ فِي الْحَيَاةِ وَ بَعْدَ الْمَمَاتِ، اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ۔

اس درود کے بعد چاروں قل پڑھیں اور طہارت تمام کے ساتھ حصار کریں۔ یہ دعا حاجتوں کی برلانے والی ہے۔

## حصار دیگر

ہر وقت ہر عزیمت میں یا زکوٰۃ دینے میں یا حاضرات کرنے میں پہلے حصار کو سات (۷) مرتبہ یا گیارہ (۱۱) مرتبہ پڑھیں اور اپنے اوپر دم کریں اور اپنے گرد حصار کھینچیں۔ اگر درد سر کے لیے دم کریں تو دور ہوگا۔ حصار یہ ہے:

ابرسا سبرسا سارسا سورسا جلسہ در سا ملہ سا ماشارشا بحق یا شیخ عبد القادر گیلانی شیئاً للہ اغثنی باذن اللہ بحرمت محمد ابن عبد اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یا اللہ یا اللہ۔

گیارہ مرتبہ سفید دستہ کی چھری پر دم کریں۔ جلسۂ دعوت و حاضرات کے وقت اپنے گرد خط کھینچ لیں اور چھری کو اپنے ساتھ کھڑا رکھیں۔

# قرآن سے دکھ درد اور بیماریوں کا علاج

قیصر احمد بی اے، کراچی

## نظر اتارنے کا عمل

وَاِنۡ يَّكَادُ الَّذِيۡنَ كَفَرُوۡا لَيُزۡلِقُوۡنَكَ بِاَبۡصَارِهِمۡ لَمَّا سَمِعُوا الذِّكۡرَ وَيَقُوۡلُوۡنَ اِنَّهٗ لَمَجۡنُوۡنٌ‌ۘ ۝۵۱ وَمَا هُوَ اِلَّا ذِكۡرٌ لِّلۡعٰلَمِيۡنَ ۝۵۲ (القلم:۵۱-۵۲)

حضرت امام حسینؓ نے فرمایا کہ "کسی کو نظر لگنے کا وہم ہو تو اس آیت کو تین (۳) مرتبہ پڑھ کر دم کرے۔ان شاءاللہ ٹھیک ہو جائے گا۔"

## جنت الفردوس حاصل کرنے کیلئے

وَاجۡعَلۡنِىۡ مِنۡ وَّرَثَةِ جَنَّةِ النَّعِيۡمِۙ ۝ (الشعراء)

جنت الفردوس حاصل کرنے کیلئے ہر فرض نماز کے بعد گیارہ (۱۱) یا اکتالیس (۴۱) مرتبہ اس دعا کو پڑھیں۔

## روزی ورزق میں ایسی برکت کہ آپ تصور نہ کر سکیں

يَا ذَالْفَضْلِ الْعَظِيْمِ صَلِّ عَلٰى فَضْلِكَ الْعَظِيْمِ وَ اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ تَفَضَّلْ عَلَيْنَا بِفَضْلِكَ الْعَظِيْمِ

ہر نماز کے بعد بیس (۲۰) مرتبہ ان کلمات کو پڑھیں، رزق وروزی میں بے انتہا برکت ہوگی۔

## جو دعا مانگے قبول ہو

جو شخص روزانہ "یَاسَمِیْعُ" کو دس (۱۰) بار پڑھے اور پڑھنے کے دوران گفتگو نہ کرے پھر جو دعا مانگے گا، قبول ہوگی۔

## نامردی کا علاج

روزانہ نماز فجر کے بعد باوضو حالت میں سورۂ فاتحہ کی آیت مبارکہ

اِيَّاكَ نَعۡبُدُ وَاِيَّاكَ نَسۡتَعِيۡنُ ۝ (الفاتحہ:۴)

تین سو تیرہ (۳۱۳) مرتبہ پڑھیں۔عمل کی میعاد ایک سو بیس (۱۲۰) یوم ہے۔ان شاءاللہ سستی و نامردی کا ہمیشہ کیلئے خاتمہ ہو جائے گا۔

## لقوہ و فالج سے حفاظت کا طریقہ

جو شخص یہ چاہتا ہو کہ اسے لقوہ و فالج نہ ہو تو اسے چاہیے کہ وہ روزانہ نماز فجر کے بعد ایک مرتبہ سورۂ والشمس پڑھ لیا کرے۔اللہ تعالیٰ اسے لقوہ و فالج سے محفوظ رکھے گا اور وہ کبھی بھی اس مرض کا شکار نہ ہوگا۔

## کینسر کا علاج

اول وآخر درود ابراہیمی گیارہ گیارہ مرتبہ

اَلَا يَعۡلَمُ مَنۡ خَلَقَ ؕ وَهُوَ اللَّطِيۡفُ الۡخَبِيۡرُ ۝۱۴ (الملک:۱۴)

دوا اور پانی پر مذکورہ آیت دو ہزار بائیس (۲۰۲۲) مرتبہ پڑھ کر دم کر لیں اور استعمال کریں۔ان شاءاللہ کینسر کا نام ونشان تک باقی نہ رہے گا۔

## کثرتِ احتلام کا علاج

بستر پر جاتے وقت سورۂ طارق پڑھ لیا کریں تو کثرتِ احتلام کا مرض نہ ہوگا اور اگر پہلے سے یہ مرض ہو تو بالکل ختم ہو جائے گا۔بہت ہی مجرب ہے۔

## جادو کے توڑ کے لئے

اَسْئَلُ اللهَ الْعَظِيْمَ رَبَّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ اَنْ يَّشْفِيَكَ

سات (۷) مرتبہ یہ دعا پڑھ کر مریض پر دم کریں، جادو کا اثر ختم ہو جائے گا۔

## آسیب سے نجات

وَاِذَا بَطَشۡتُمۡ بَطَشۡتُمۡ جَبَّارِيۡنَ‌ۚ (سورۃ الشعراء:۱۳۰)

اس آیت کو گیارہ (۱۱) مرتبہ پانی پر دم کر کے آسیب زدہ کو پلا دیں، ان شاءاللہ آسیب سے نجات حاصل ہوگی۔

## مقروض قرض فوراً واپس کرے

يَا اَللهُ يَا فَتَّاحُ يَا جَامِعُ

اگر کوئی شخص رقم واپس نہ کرتا ہو تو یہ اسماء مبارکہ روزانہ پانچ سو (۵۰۰) مرتبہ پڑھے، ان شاءاللہ رقم جلد ہی واپس ملے گی۔

# شرفِ قمر اور "ض" کے اعمال

ادارہ

آغاز 20 مارچ بروز منگل صبح 9 بج کر 38 منٹ پر۔ اختتام 20 مارچ بروز منگل صبح 11 بج کر 24 منٹ پر۔

درج ذیل تمام اعمال حضرت غلام سرور شباب صاحب مدظلہٗ کے تحریر کردہ ہیں۔

## لاعلاج امراض کا علاج

پینسٹھ (۶۵) برگ ترنج پر زعفران و گلاب سے ہر ایک پر پینسٹھ (۶۵) مرتبہ حرف "ض" لکھیں اور خشک کریں۔ پھر پیس کر رکھ لیں۔ اگر کسی مریض کو نیم مثقال مصطگی کے ساتھ جوش دے کر تین دن تک پلائیں تو سخت سے سخت مرض دور ہو۔

## دیوانے کی شفاء کیلئے

اگر نوّے (۹۰) مرتبہ "ض" کو کسی چیز پر لکھ کر دیوانے کو کھلائیں تو وہ عاقل ہو اور اگر اسی قدر عدد کے مطابق پڑھ کر دم کریں تو اور بھی بہتر ہو۔

## ضعفِ دل سے شفاء کیلئے

اگر نوّے (۹۰) مرتبہ "ض" لکھ کر ضعفِ دل کے مریض کو کھلائیں تو اسے نفع ہو۔

## روشن ضمیری اور ہر دل عزیزی

اگر ایک سو نوّے (۱۹۰) مرتبہ لکھ کر دھو کر پیے تو دل روشن ہو۔ اگر اتنا ہی لکھ کر خود رکھیں تو ہر دل عزیز ہو۔ لیکن یہ ضروری ہے کہ ہر حرف لکھتے وقت زبان سے یَا عَلِیُّ یَا قُدُّوْسُ پڑھتے جائیں۔

## پاگل پن کا علاج

اگر آٹھ سو (۸۰۰) مرتبہ کسی بھی کھانے کی چیز پر دم کر کے کسی پاگل کو آٹھ (۸) دن تک کھلائیں تو اس کا پاگل پن دور ہوگا۔

# قمر در عقرب اور "غ" کے اعمال

ادارہ

آغاز 5 مارچ بروز پیر شام 6 بج کر 22 منٹ پر۔ اختتام 8 مارچ بروز جمعرات دوپہر 3 بج کر 2 منٹ پر۔

درج ذیل تمام اعمال حضرت غلام سرور شباب صاحب مدظلہٗ کے تحریر کردہ ہیں۔

## دشمن رسوا ہو

ایک ہزار (۱۰۰۰) "غ" پڑھ کر دشمن کے گھر کی طرف پھونک مار دے تو دشمن رسوا و برباد ہو۔

## دشمن کا سکون برباد ہو

اگر مٹی کی پلیٹ پر ایک سو (۱۰۰) مرتبہ "غ" لکھ کر اس کو اُلٹا کر کے جس گھر میں دفن کر دیں تو اس گھر کے لوگ سکون و عافیت سے محروم ہو جائیں اور بالآخر گھر چھوڑ کر چلے جائیں۔

## دشمن آوارہ ہو جائے

اگر برگ حنظل ہر ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ لکھ کر خانہ دشمن میں ڈال دیں یا دفن کریں تو دشمن گھر سے آوارہ ہو جائے گا۔

واضح رہے کہ اس طرح کے عملیات صرف اُس وقت کرنے چاہئیں، جب دشمن حد سے زیادہ فاسق و فاجر اور ظالم و جابر ہو۔ کسی کو ناحق پریشان کرنا یا برباد کرنا بہت بڑا گناہ ہے اور اس طرح کے گناہ کی سزا بھی سخت ترین ہے۔

قارئین سے اس بات کی تاکید کرتے ہیں کہ وہ صرف جائز صورت میں ہی ایسے عملیات کریں اور ناجائز امور میں اس طرح کے منفی عملیات سے دور رہیں اور ہر وقت اپنے خدا کی پکڑ سے ڈریں۔

# لوحِ کشف

## غیبی الہامات کی خاص لوح

تثلیث عطارد، مشتری کے وقت کا خاص عمل

خالد مقبول حفظہ اللہ (سرپرست دارالعمل چشتیہ)

کافی عرصہ سے قارئین اور طالبینِ روحانی علوم کی فرمائش تھی کہ کشف کے حصول پر کوئی خاص تعویذ دیا جائے۔ تثلیث عطارد و مشتری اس کام کے لیے ایک مناسب وقت ہے۔ ان سب کے لیے ''لوحِ کشف'' کو تیار کرنے کا طریقہ لکھا جا رہا ہے۔ اس لوح کے چند روز استعمال سے کشف اور غیبی الہامات کا سلسلہ شروع ہوجاتا ہے۔

عاملین حضرات ''لوحِ کشف'' اپنے لیے تیار کریں اور فائدہ اٹھائیں۔ جو طریقۂ کار لکھا گیا ہے، اس میں کوئی تبدیلی نہ کی جائے۔ ان شاء اللہ، مطلوبہ فائدہ حاصل ہوگا۔ اگر کسی اور کو تیار کر کے دینی ہے تو بھی دے سکتے ہیں۔ لوح بناتے وقت عطارد و مشتری کے بخورات کا لازمی استعمال کریں ورنہ خاطر خواہ فائدہ نہ ہوگا۔ عاملین کو پتہ ہوتا ہے کہ کون سے بخورات استعمال کیے جاتے ہیں۔

### لوح تیار کرنے کا خاص وقت

تثلیث عطارد و مشتری کے وقت کی ابتداء 2 مارچ بروز جمعہ صبح 5 بج کر 5 منٹ پر ہوگی اور اختتام 3 مارچ بروز ہفتہ صبح 7 بج کر 8 منٹ پر ہوگا۔ اس دوران عطارد یا مشتری کی ساعت میں لوح تیار کی جائے۔ لوح بنانے کے پورے آداب، لوازمات، احتیاط کو مدنظر رکھتے ہوئے لوح بنائی جائے۔ متعلقہ ستاروں کے بخورات کا لازمی استعمال کیا جائے۔

### ''لوحِ کشف'' تیار کرنے کا طریقہ

لوح تیار کرنے کے لیے سائل کے نام مع والدہ کے اعداد لیں اور لوح میں جہاں نام لکھا گیا ہے، وہاں لکھے جائیں۔ اس مثال میں سائل کا نام علی اور اس کی والدہ کا نام آمنہ لیا گیا ہے۔ باقی کوئی تبدیلی نہیں ہوگی۔ لوح تیار کر کے لوح کا وظیفہ درج کردہ تعداد میں پڑھ کر دم کریں۔ لوح کو مشک و زعفران کی سیاہی سے بنایا جائے۔ جو مشک نہ لے سکتے ہوں، وہ زعفرانی سیاہی سے تیار کریں۔ آخر میں لوح کے دونوں طرف بخورات کی دھونی دے کر موم جامہ کر لیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

جبرائیل

| علام | الغیوب | کشف | علی بن آمنہ |
|---|---|---|---|
| ۴۰۱ | ۲۰۵ | ۱۴۲ | ۱۰۴۸ |
| ۲۰۴ | ۳۹۸ | ۱۰۵۱ | ۱۴۳ |
| ۱۰۵۰ | ۱۴۴ | ۲۰۳ | ۳۹۹ |

قولہ الحق — اسرافیل — کھیعص — عزرائیل — حمعسق

یا اللہ! اپنے خاص فضل و کرم اور اس لوح کی برکت سے فلاں بن فلاں کو کشف اور غیبی الہامات کی نعمت سے نواز دیں! آمین

### ''لوحِ کشف'' کا خاص وظیفہ

بیس (۲۰) دن تک روزانہ وقت مقررہ پر ''یَا عَلَّامُ الْغُیُوْبِ'' کو سترہ سو چھیانوے (۱۷۹۶) بار پڑھ کر لوح پر دم کریں۔ اوّل و آخر سترہ بار درود شریف۔ اس وظیفے کے دوران ترکِ حیوانات کرنے والے بہت جلد کامیابی حاصل کرتے ہیں۔ جو ترکِ حیوانات نہ کر سکیں، وہ ترکِ گوشت ہمہ قسم کے ساتھ اس عمل کو کریں۔

جس وقت لوح کو تیار کریں، وہ پہلا دن ہوگا۔ مزید انیس (۱۹) دن وظیفہ کرنا ہے۔ لوح بنانے کے بعد جس وقت وظیفہ پڑھا جائے گا، اسی وقت کی باقی انیس (۱۹) دن پابندی کرنا ہوگی۔

## "لوحِ کشف" بنانے کی اجازت

یہ لوح بنانے کی اجازت دارالعمل چشتیہ کی روحانی درسگاہ کے تمام طالب علموں، خزینہ روحانیات کے تمام ممبر اور ان تمام عاملین کو ہے جو لوح بنانے کے اصولوں سے واقف ہیں۔ جو لوگ ادارہ سے بنوانا چاہیں تو ادارے کے اس نمبر پر رابطہ فرمائیں 0334-4312272۔

## "لوحِ کشف" کون کون بنوا سکتا ہے؟

* تمام ایسے افراد، جو چاہتے ہیں کہ ان کو کشف کی قوت حاصل ہو۔
* عاملین جو چاہتے ہیں کہ مریضوں کے بارے میں روحانی رہنمائی حاصل ہو۔* عاملین جو چاہتے ہوں کہ جنات اور غیبی مخلوق سے باطنی طور پر بات چیت کا سلسلہ شروع ہو۔* مشائخ جو چاہتے ہیں کہ مرید کے بغیر بتائے اس کے حالات کی اطلاع ہو تا کہ وہ مرید کی اصلاح کر سکیں۔* تمام ایسے افراد جو کسی بھی قسم کی تفتیش کرتے ہوں۔

**نوٹ** ذاکرین اور مراقبہ کرنے والے افراد کا کشف بہت جلدی کھلتا ہے۔

## "لوحِ کشف" سے کن کو فائدہ نہ ہوگا؟

کشف کی قوت میں روح کی پاکیزگی کو کافی دخل ہوتا ہے۔ لوگ جنات وشیاطین کے بتانے میں اور کشف میں فرق نہیں کرتے۔ یاد رکھیں کہ کشف کا تعلق اللہ جل جلالہ سے ہے، نہ کہ جنات و شیاطین سے۔ جب کشف کی صلاحیت ملنا شروع ہوتی ہے تو باطنی احساسات بھی جاگنا شروع ہو جاتے ہیں۔ جس کی وجہ سے عامل کی غیبی مخلوق سے بات چیت ممکن ہو جاتی ہے۔

ایسے تمام افراد جو گناہوں کی زندگیاں جی رہے ہیں۔ اللہ جل جلالہ کی مخالفت میں دانستہ یا نادانستہ مبتلا ہیں۔ حرام آمدنی استعمال کرتے ہیں۔ ذکر اور مراقبے سے دور دور تک کا تعلق نہیں۔ جادو یا جنات کے متاثرہ مریض۔ ذہنی طور پر کمزور لوگ۔ سفلی عاملین وغیرہ...... اس لوح کو نہ بنوائیں۔ ان کو فائدہ نہ ہوگا یا بہت کم ہوگا۔

**معذرت** فروری 2018 کے شمارہ میں لوح کے اوقات غلط شائع ہو گئے تھے جس کے لیے ادارہ معذرت خواہ ہے۔ صحیح اوقات کے ساتھ یہ موضوع دوبارہ شائع کیا جا رہا ہے۔

# مارچ ۲۰۱۸ء کی نظرات سیارگان کے خاص خاص اعمال




درج ذیل تمام اعمال حضرت غلام سرور شباب صاحب مدظلہٗ کے تحریر کردہ ہیں۔

## تربیع عطارد و زحل

آغاز 10 مارچ شام 6 بج کر 57 منٹ، تکمیل 11 مارچ صبح 11 بج کر 59 منٹ، اختتام 12 مارچ صبح 6 بج کر 8 منٹ۔

## گھر تباہ، رہائشی پریشان و عہدہ سے معزولی

اگر کوئی ایسا ظالم ہو، جس کا ظلم حد سے آگے بڑھ گیا ہو، اس کا ڈیرہ ہو اور وہاں مظلوموں پر بہت ظلم ہوتا ہو جیسے مختلف غنڈوں اور غلط کام کرنے والے لوگوں کے ڈیرے ہوتے ہیں، جہاں وہ جس کو مرضی اٹھا کر لے آتے ہیں اور ان کو کوئی پوچھنے والا نہیں ہوتا...... اس سے اگر نجات چاہتے ہوں اور اس کے ڈیرے کو تباہ کرنا چاہتے ہوں تو حرف ''ض'' کو آٹھ سو (۸۰۰) مرتبہ بکری کی کھال پر لکھے اور رات کو اس ڈیرے میں دفن کر دے، وہ ڈیرہ منہدم ہو جائے اور اس کے رہنے والے متفرق و پریشان ہو جائیں اور اگر اس کا مالک کوئی بڑا منصب رکھتا ہو تو وہ معزول ہو جائے۔

عاملین اس وقت میں زیادہ سے زیادہ یہ عمل تیار کر لیں اور بوقت ضرورت سائلین کو دیں۔ شرعی جواز کے بغیر نہ کریں۔

## قران عطارد و زہرہ

آغاز 19 مارچ رات 1 بج کر 09 منٹ، تکمیل 20 مارچ صبح 8 بج کر 49 منٹ، اختتام 21 مارچ صبح 10 بج کر 49 منٹ۔

## حب و تسخیر

اس مقصد کے لیے حرف ''ض'' کے عدد رقمی 800، عدد لفظی 805 اور عدد عددی 1062 کے مجموعے 2667 سے ترتیب دیے جانے والے اس نقش کو لکھ کر پانی کے کنارے دبا دیں اور قدرت کا کرشمہ ملاحظہ کریں۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۸۸۶ | ۸۹۱ | ۸۹۰ |
| ۸۹۳ | ۸۸۹ | ۸۸۵ |
| ۸۸۸ | ۸۸۷ | ۸۹۲ |

# نگینے

پتھروں کا انسانی زندگی پر بہت اثر ہوتا ہے۔ستاروں کے نیک اثرات میں اضافے اور برے اثرات کو دور کرنے کے لئے ستاروں کی مناسبت سے نگینے بہت فائدہ مند ہوتے ہیں۔

| نام | مختصر فوائد | قیمت |
|---|---|---|
| عقیق | خوش حال زندگی میں معاون، آفات سے چھٹکارا، پُرخطر سفر کی حفاظت، شیطان سے دور رکھتا ہے، سحر اور جادو کا توڑ ہے۔ | 1250 |
| مرجان | حصول رزق میں ترقی کا باعث ہے۔خوشحالی اور فارغ البالی کا ضامن ہے۔سفلی عملیات سے روکتا ہے۔خوداعتمادی پیدا کرتا ہے۔ | 2000 |
| درنجف | اسے ہر شخص پہن سکتا ہے۔اس میں فائدہ ہی فائدہ ہے۔یہ کسی کو نقصان نہیں پہنچاتا۔یہ پتھر دافع بلیات ہے۔ | 1300 |
| فیروزہ | دشمن کو زیر کرتا ہے۔قاطع ڈر اور خوف ہے۔محبت پیدا کرتا ہے۔خوشحالی لاتا ہے۔بگڑے کا کام سنوارتا ہے۔بری نظر سے بچاتا ہے۔ | 1350 |
| زرقون | دافع بلیات اور حصول علم میں معاون ہے۔صحت کے لئے مفید ہے۔حوصلہ بلند کرتا ہے۔محبت اور روزگار میں ترقی ہوتی ہے۔ | 750 |
| سنگ سلیمانی | کاروباری شعور بیدار کرتا ہے۔اس کو پہننے والا کاروباری معاملات میں صاف گو ہوتا ہے۔کاروبار میں ترقی کیلئے کوشاں رہتا ہے۔ | 1000 |
| لاجورد | تندرستی کا ضامن ہے۔جادوٹونے کا توڑ، دافع بلیات، نیند میں ڈرنے والے بچوں کا شافی علاج۔خوبصورتی میں اضافہ کرتا ہے۔ | 1600 |
| کالا عقیق | خوش حال زندگی میں معاون ثابت ہوتا ہے۔آلام اور آفات سے چھٹکارا دلاتا ہے۔کینہ اور بغض پیدا ہونے نہیں دیتا۔ | 1250 |
| سنگ ستارہ | اس سے عشق و محبت میں کامیابی ہوتی ہے۔قدر و منزلت میں اضافہ ہوتا ہے۔مصیبت اور مشکل میں مددگار ثابت ہوتا ہے۔ | 1200 |
| اوپل | اس پتھر کو پہننے والے لوگ بہت بُردبار اور فرض شناس ہوتے ہیں۔عملی زندگی میں محتاط طرز عمل اختیار کرتے ہیں۔ | 2500 |
| مون سٹون | روزگار کے ذرائع اور ترقی میں معاون ہے۔وفاشعار ہے۔عزت اور توقیر بڑھتی ہے۔نحوست کو ختم کرتا ہے۔ | 1200 |
| زمرد | یہ دانش اور اعتماد کا مظہر ہے۔یہ اپنی شعاعوں کی قوت کے ذریعے انسان میں روحانی خصوصیات ودیعت کرتا ہے۔ | 1875 |
| نیلم | موافق نگینہ ہونے کی صورت میں لمحوں میں گدا سے شہنشاہ بنا دیتا ہے۔جادوٹونا اثر نہیں کرتا۔محبت بڑھاتا ہے۔ | 1750 |
| زبرجد | یہ پتھر وضع حمل میں آسانی پیدا کرتا ہے۔حادثات اور حوادث زمانہ سے محفوظ رکھتا ہے۔بینائی کو تیز کرتا ہے۔ | 1700 |
| پکھراج | جادوٹونے کا اثر نہیں ہونے دیتا۔محبوب کے دل میں محبت اور کشش کرتا ہوں۔قوت ارادی کو پختہ کرتا ہے۔ | 1875 |
| یاقوت | اصول پرست بناتا ہے۔ازدواجی زندگی خوشگوار بناتا ہے۔قوت ارادی میں اضافہ کرتا ہے۔اسقاط حمل سے بچاتا ہے۔ | 1875 |

# اسمائے شخنثیہ سریانیہ کی تسبیحات اور ریاضت کے طریقے

حضرت خواجہ علامہ حکیم پیر صوفی غلام سرور شباب صاحب قادری قلندری مدظلہ

## پہلی تسبیح

١ بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ سُبْحَانَ خَالِقِ الْمَشْرِقِ مِنْ نُوْرِ جَلَالِ هَيْبَةٍ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللهُ اَصْلُهَا ثَابِتٌ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللهُ فَرْعُهَا فِي السَّمَآءِ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللهُ اَلْاَشْجَارُ اَقْلَامُهَا لَا اِلٰهَ اِلَّا اللهُ اَلْبِحَارُ مِدَادُهَا لَا اِلٰهَ اِلَّا اللهُ مَلَأُ السَّمَآءِ وَعَدَدُ سُكَّانِهَا لَا اِلٰهَ اِلَّا اللهُ مَلَأُ الْاَرْضِ وَ قِفَارُهَا لَا اِلٰهَ اِلَّا اللهُ وَزْنُ الْجِبَالِ وَ صُخُوْرُهَا لَا اِلٰهَ اِلَّا اللهُ عَدَدُ الرِّمَالِ وَحَسْبَانُهَا۔

## دوسری تسبیح

٢ بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ سُبْحَانَ خَالِقِ خَلْقِكَ الْبِرِّ الْفَلَكِ الْمُنِيْرِ سُبْحَانَ خَالِقِ مَيْتَطْرُوْنَ عَظِيْمِ الْمَلَائِكَةِ بِسْمِ اللهِ سُبْحَانَ مَنْ تَكَلَّمَ مُوْسٰى ابْنِ عِمْرَانَ بِاٰيَاتِهِ الْعُظْمَا اِحْتَجَبْتُ بِاللهِ وَاحْتَرَسْتُ بِاللهِ مِنْ شَرِّ مَا يُوَسْوِسُ فِيْ صُدُوْرِ النَّاسِ بِسْمِ اللهِ الْكَبِيْرِ الْعَظِيْمِ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللهُ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ كٓهٰيٰعٓصٓ حٰمٓعٓسٓقٓ۔

## تیسری تسبیح

٣ بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ سُبْحَانَ خَالِقِ جِبْرِيْلَ عَظِيْمِ الْمَلَائِكَةِ سُبْحَانَ خَالِقِ طَخِيْطَمْ غَيْلِيَالِ مَلِكِ الْاَمْلَاكِ مُسَبِّحًا بِجَلَالِ جَبَرُوْتِيَّتِهٖ هُوَ الْوَاحِدُ الْمُهْلِكُ فَلَا مُهْلِكَ غَيْرُهٗ وَهُوَ الْمُعِزُّ وَلَا عَزِيْزَ غَيْرُهٗ وَهُوَ الْمُقَدِّسُ وَلَا مُقَدِّسَ غَيْرُهٗ بِسْمِ اللهِ كَلِيْمُ مُوْسٰى اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ خَالِقِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَ جَاعِلِ الظُّلُمَاتِ وَالنُّوْرِ مُسَبِّحَاتٍ لِاَمْرِهٖ۔

## چوتھی تسبیح

٤ بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ سُبْحَانَ خَالِقِ جَهْرَ كَفْيَائِيْلَ عَظِيْمِ الْمَلَائِكَةِ الْمَلِكِ الْمُوَكَّلِ بِالْفَلَكِ سُبْحَانَ اللهِ تَسْبِيْحًا يَلِيْقُ بِجَلَالِ عِزَّتِهٖ تَسْبِيْحَ اَهْلِ السَّمٰوٰتِ الْعُلٰى وَمَلَائِكَةِ الْاَرَضِيْنَ السُّفْلٰى بِتَسَابِيْحِهِ الْمُقَدَّسَاتِ وَبِتَهَالِيْلِهِ السَّابِحَاتِ وَبِاَسْمَائِهِ الْمَعَانَاتِ تَسْبِيْحًا لِعَظِيْمِ جَبَرُوْتِهٖ وَعَظِيْمِ جَلَالِهٖ وَمُعْجِزَاتِ اللَّامِعَاتِ عَلٰى يَدِ نَبِيِّهٖ وَصِفْوَتِهٖ مِنْ خَلْقِهٖ مُوْسٰى كَلِيْمِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ۔

## پانچویں تسبیح

٥ بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ سُبْحَانَ خَالِقِ النُّوْرِ سُبْحَانَهٗ مِنْ عَظِيْمِ اَعْظَمَ شَانُهٗ سُبْحَانَهٗ بِالْمَنْظَرِ الْاَعْلٰى سُبْحَانَهٗ بَعْدَ فَنَاءِ خَلْقِهٖ سُبْحَانَ مَنْ اَلْجَمَ الْجِنَّ بِكَلِمَاتِهٖ فَانْقَادَتْ لَهٗ بِقُدْرَتِهٖ مَخَافَةَ سَطْوَةِ نَقْمَتِهٖ وَقَهْرِهِمْ بِعِزَّتِهٖ فَاَنْفَذَ فِيْهِمْ حُكْمَهٗ لِلّٰهِ الْاَمْرُ مِنْ قَبْلُ وَ مِنْ بَعْدُ وَيَوْمَئِذٍ يَّفْرَحُ الْمُؤْمِنُوْنَ بِنَصْرِ اللهِ۔

## چھٹی تسبیح

٦ بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ سُبْحَانَ اللهِ رَبِّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ سُبْحَانَ اللهِ الْخَالِقِ خَالِقِ اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ وَالْفُلْكِ الدَّوَّارِ سُبْحَانَ اللهِ الْقُدُّوْسِ وَهُوَ الْاِسْمُ الْمَكْتُوْبُ فِي الْجِبَاهِ

الْمَلَائِكَةِ خَرُّوْا سُجَّدًا وَتَقَطَّعَتْ الصَّوَاعِقُ مِنَ النَّارِ فَزَعًا وَسَكَنَ اَهْلُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ السَّابِعَةِ۔

## ساتویں تسبیح

⑦ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ سُبْحَانَهٗ فِي الْمَنْظَرِ الْاَعْلٰى تَعَالٰى اِسْمُهٗ اِبْتَدَعَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ خَالِقُ الْاِنْسِ وَالْجِنِّ سُبْحَانَ مَنْ سَبَّحَ الرَّعْدُ بِحَمْدِهٖ مَذْعُوْرًا وَخَطَفَ الْبَرْقُ بِنُوْرِهٖ مُسْرِعًا وَطَارَتِ الشَّيَاطِيْنُ هَارِبَةً فَوْقًا وَعَنَتْ خَاضِعَةً لِلرَّبُوْبِيَّةِ دَهْشًا وَّتَضَعْضَعَتِ الْاَرْكَانُ دُوْنَ حِجَابِهٖ تَحَيُّرًا لَا تُدْرِكُهُ الْاَبْصَارُ وَهُوَ يُدْرِكُ الْاَبْصَارَ وَهُوَ اللَّطِيْفُ الْخَبِيْرُ۔

## آٹھویں تسبیح

⑧ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ سُبْحَانَ رَبِّ الْاَرْبَابِ وَمُعْتِقِ الرِّقَابِ وَمُنْشِئِ السَّحَابِ خَالِقِ الْمَلَائِكَةِ الْعِظَامِ الْمُسَبِّحُوْنَ بِحَمْدِهٖ وَزَهْرَ الدَّاهِرِيْنَ وَاَبَدَ الْاٰبِدِيْنَ بِجَلَالِ هَيْبَتِكَ فِيْ سَمَائِكَ يَا مَنْ سَجَدَتْ لَهٗ مَلَائِكَةُ الْعَظَمَةِ لِعَظَمَةِ وَسَجَدَتْ لَهُ الْخَلْقُ بِقُدْرَتِهٖ اِجْعَلْ لِّيْ مِنْ نُوْرِ اِسْمِكَ نُوْرًا اِسْتَغْنٰى بِهٖ عَلٰى سَيِّاٰتِيْ وَاجْعَلْنِيْ مِنَ الرَّاغِبِيْنَ فِيْ عِبَادَتِكَ الزَّاهِدِيْنَ فِيْ عِصْيَانِكَ الدَّاخِلِيْنَ فِيْ طَاعَتِكَ وَدَارِ رَاحَتِكَ وَاهْدِنِيْ صِرَاطًا مُّسْتَقِيْمًا بِحَمْدِكَ وَجَلَالِكَ وَعِزَّتِكَ وَسُلْطَانِكَ وَنُوْرِكَ وَقُدْرَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ۔

## نویں تسبیح

⑨ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ سُبْحَانَ مَنْ اَنَارَ الْكَوَاكِبَ بِقُدْرَتِهٖ وَاَجْرَاهَا عَلٰى بَدِيْعٍ وَّجَعَلَ الْمَلَائِكَةَ مُسَبِّحَاتٍ بِحَمْدِهٖ مَا اَعَزَّ عِزَّهٗ وَاَنْفَذَ اَمْرَهٗ لَهٗ مَلَكُوْتُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ اَللّٰهُمَّ سَخِّرْلِيْ مَلَائِكَتَكَ لِاَسْتَعِيْنَ بِهِمْ عَلٰى عَظِيْمِ رُبُوْبِيَّتِكَ وَاكْشِفْ لِيْ عَنْ غَوَامِضِ حِكْمَتِكَ وَاجْعَلْنِيْ مُسَبِّحًا لِتَسْبِيْحِ قُدْرَتِكَ يَا اِلٰهَ مُوْسَى ابْنِ عِمْرَانَ۔

## دسویں تسبیح

⑩ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ يَا اٰهِيًا شَرَاهِيًا يَا اٰهِيًا شَرَاهِيًا يَا اِلٰهَ مُوْسَى ابْنِ عِمْرَانَ يَا هَيْلُوْلِيًا يَا مُنْزِلَ الْغَيْثِ لِبَنِيْ اِسْرَائِيْلَ يَا مُفَرِّقَ النِّيْلِ لِمُوْسٰى بْنِ عِمْرَانَ يَا مُغْرِقَ فِرْعَوْنَ يَا خَالِقَ مَلَائِكَةِ الْفُلْكِ اَكْشِفْ عَنْ بَصَرِيْ وَنُوْرٌ عَنْ قَلْبِيْ حَتّٰى اَطَّلِعَ عَلٰى اَلْطَافِ حِكْمَتِكَ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنِيْ مُسْتَحِقًّا لِّهٰذِهِ الْمَنْزِلَةِ الْعُلْيَا فِيْ خَلْقِكَ وَسَخِّرْلِيْ مِنَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ يَا رَبِّ الْعَالَمِيْنَ۔

## اسمائے شمخیثیہ سریانیہ کی ریاضت کبیر کا طریقہ

ان اسمائے مبارکہ کی ریاضت کا خاص طریقہ ہم اپنے قارئین کی نذر کرتے ہیں۔ سب سے پہلی بات یہ ہے کہ کسی کامل استاد پیر و مرشد کی بیعت کریں اور پھر ایسی ریاضتوں کی طرف متوجہ ہوں۔ تاکہ خدانخواستہ رجعت ہونے کی صورت میں کامل مرشد علاج کر سکے۔ بصورت دیگر پاگل دیوانوں کی طرح صحرانوردی کرتے پھریں گے۔ اسمائے شمخیثیہ سریانیہ کی ریاضت کا طریقہ یہ ہے کہ خلوت کی جگہ عملیات کی شرائط و آداب کے مطابق ریاضت شروع کریں۔ ان اسماء کی دس تسبیحات درج کی گئی ہیں۔ روزانہ نماز عشاء کے بعد ہر تسبیح کے بعد اسماء کو تلاوت کریں۔ یعنی ایک مرتبہ تسبیح تلاوت کریں پھر چھبیس مرتبہ اسماء، پھر دوسری تسبیح ایک مرتبہ اور چھبیس مرتبہ اسماء پھر تیسری تسبیح اور چھبیس مرتبہ اسماء، اسی طرح دسویں تسبیح تک تلاوت کریں۔ پھر اسی ترتیب کو دہرائیں۔ اس طریقہ کے مطابق صرف ایک سو مرتبہ روزانہ تلاوت کریں۔ جب ریاضت کرتے ہوئے اٹھارہ سے بیس روز ہوں گے تو آپ کے خلوت خانہ میں ایک نور طلائی رنگ میں پھیل جائے گا۔ اور پھر اس حد تک روشن ہوگا جیسے چودھویں کا چاند روشن ہوتا ہے۔ پھر تیسویں شب سے مزید طلائی نور وسیع تر ہونا شروع ہوگا۔ جب ایسا ہوگا تو عالم علویہ کا مشاہدہ ہوگا۔ پھر تیسویں شب سے چالیسویں شب تک بخت

افلاک کی سیر اور ملوک کی زیارت ہوگی۔ اور فرش سے عرش تک جو کچھ ہے صاف نظر آئے گا۔ اب اکتالیسویں شب سے ساٹھویں شب تک روزانہ سولہ رکعت نماز نفل ہر شب تین مرتبہ ادا کریں۔ اور اسماء اور تسبیحات کو حسب سابق اُسی ترتیب سے جاری رکھیں۔ اگر ساٹھ روز مسلسل ریاضت کو جاری رکھیں تو ملوک کی جماعت مخاطب ہوگی اور جمیع ارواح علویہ حاضر ہوں گی۔ اطاعت کریں گی۔ واضح رہے کہ تمام ریاضت میں صوم وصلوٰۃ کی پابندی ترک جلالی و جمالی کے ساتھ اعتکاف ہوگا۔ اور پچاسویں شب سے ساٹھویں شب ہر شب میں عود اور عنبر کا بخور روشن کرنا ہوگا۔ ساٹھویں شب ان اسماء کے خدام حاضر ہوں گے۔ اور اطاعت کریں گے۔ اور جنات کا ایک لشکر اور بہت سی ارواح علویہ مطیع وفرمانبردار ہوں گی۔ اور فوراً حکم کی تعمیل کریں گی۔

## اسمائے شمخثیہ سریانیہ کی ریاضت صغیر کا طریقہ

عروج ماہ میں کسی نوچندے روز سے شروع کریں۔ اور نماز عشاء کے بعد روزانہ دو رکعت نماز ادا کرنے کے بعد ہر تسبیح کے بعد چھبیس مرتبہ اسماء کو تلاوت کریں۔ اسی طرح تمام تسبیحات روزانہ ایک ایک مرتبہ تلاوت کریں۔ اور اسی طریقہ سے ایک چلہ مکمل کریں۔ خلوت اور صوم صلوٰۃ ترک جمالی وجلالی کی شرط کے ساتھ، اس ریاضت سے ان اسماء کے اعمال جاری ہوجائیں گے۔

## بقیہ: شہد اور دارچینی کے سات (7) حیرت انگیز فوائد

## 7- کیل مہاسے ختم کرنے کیلئے

اگر آپ شہد اور دارچینی سے الرجک نہ ہوں تو یہ ٹوٹکا آپ کی جلد کے لیے بے حد مفید ہے۔ دارچینی اور شہد کا گاڑھا سا پیسٹ بنالیں۔ اسے دانوں اور کیل مہاسوں پر لگا کر 15 منٹ کے لیے لگا رہنے دیں۔ پھر ٹھنڈے پانی سے دھولیں۔ اس عمل کو ہفتے میں دو تین بار استعمال کرنے سے کیل مہاسوں سے کافی حد تک نجات حاصل ہوجائے گی۔

# یَا صَبُوْرُ کے خواص اور اثرات

حضرت مولانا انظر شاہ کاشمیری رحمۃ اللہ علیہ

یہ اسم جمالی ہے اور اس کے اعداد دوسو اٹھانوے (۲۹۸) ہیں۔

## دفع خوف اور اطمینانِ قلب

جو شخص کسی رنج، تکلیف اور یا کسی مشقت میں پریشان حال ہو، وہ ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ اس اسم کو پڑھے، اطمینان قلب نصیب ہو اور خوف دل سے جاتا رہے۔

## غفلت دور ہو

اگر کوئی غفلت دُور کرنی اور طبیعت میں مضبوطی قائم کرنی چاہے تو اس اسم پاک کو ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ پڑھے۔ طبیعت میں پختگی قائم ہو۔

## دشمنوں کی زبان بندی اور دفع شر دشمناں

اگر کوئی دشمنوں کی زبان بندی اور دفع شر، رنج اور مشقت کے لئے سات سو (۷۰۰) مرتبہ پڑھے، اپنی مراد میں کامیابی حاصل ہو۔

## حل مشکلات کے لیے

اگر حل المشکلات کے لئے بخلوص دل تینتیس (۳۳) مرتبہ پڑھے اور چند روز پڑھتا رہے، اس کی مشکلات حل ہوجائیں۔

## حصولِ اطمینانِ باطن...... دشمن کی زبان بندی

اگر کوئی اطمینان باطن کے لئے آدھی رات گئے ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ پڑھنے کی مداومت کرے تو اطمینان باطن حاصل ہو۔ دشمن کی زبان بندی کے لئے بھی مجرب ہے۔

**الصبور کا نقش معظم:**

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷۰ | ۸۰ | ۸۱ | ۶۷ |
| ۷۵ | ۷۳ | ۷۲ | ۷۸ |
| ۷۱ | ۷۷ | ۷۶ | ۷۴ |
| ۸۲ | ۶۸ | ۶۹ | ۷۹ |

# طلسماتی چھری

شیخ عبدالخالق (کراچی)

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ تمام تعریفیں اللہ ہی کے لیے ہیں جو ہم تمام جہانوں کو پالنے والا ہے۔

قارئین کرام کو السلام علیکم! اللہ ہر چیز پر قادر ہے۔ میرے مضمون کا عنوان "طلسماتی چھری" ہے۔ یہ خاص طریقے سے تیار کی جاتی ہے جس سے ہر طرح کا گندہ سفلی جادو ختم ہو سکے۔ اس چھری کے استعمال سے ہر طرح عامل و عام آدمی حفاظت میں رہے گا۔ یہ طلسماتی چھری والا عمل میری آنے والی کتاب کا عمل ہے جو میرے نانا غلام محمد صاحب کا دیا ہوا ہے۔ آج کل جگہ جگہ عامل پیدا ہو گئے ہیں۔ ہر عمل کی کاٹ 24 گھنٹے میں، محبوب آپ کے قدموں میں، عقل حیران ہو جاتی ہے۔ 24 گھنٹے میں یہ فرعونی دعوے ہیں، یہ فریب ہیں، عوام کی پریشانی کو مزید بڑھانے میں۔

ہر طرح کی بندش، جادو، بداثرات، بدنظر، جناتی اثرات اور سب سے اہم بات گندے عامل سے نجات حاصل ہو گی۔ "طلسماتی چھری" کی کرامات سے ہر طرح کا اثر و عمل زائل ہو جائے گا۔ اس کی خصوصیات کے بارے میں بتاتا چلوں۔

## مکان سے بداثرات اور جادو دور کرنا

اگر کسی کے مکان میں بداثرات ہیں یا جادو ہوا ہے تو اس چھری کو عرق گلاب سے دھو کر مکان کے چاروں کونوں پر چھڑکیں، ہر اذان کے 2 منٹ بعد۔ 7 یوم کے اندر اندر بحکم اللہ بداثرات و جادو زائل ہو جائے گا۔

## نکاح کی بندش کا علاج

اگر کسی لڑکی کے نکاح کی بندش کردی ہو تو جمعہ کی صبح صلوٰۃ فجر کے بعد طلسماتی چھری کو پانی سے دھو کر سر پر ڈالیں، یہ عمل چھ جمعے کریں۔ ان شاء اللہ بندش ختم ہو گی۔ وہ پانی کسی درخت کے اندر یا گھاس میں ڈال دیں۔

## کاروبار کی بندش کا علاج

کاروبار میں نظرِ بد یا بندش و نحوست ہو تو جمعرات کے دن سوا کلو سالم ٹکڑا گوشت کا لیں۔ پوری کاروباری جگہ پر پھیریں، پھر سمندر میں ڈال دیں۔ اگلے دن جمعہ کو سات مسجدوں کا پانی لیں، چھری دھو کر جب دکان کھولیں تو پانی چھڑکیں، 11 یوم تک۔ ان شاء اللہ گیارہ دن کے اندر اندر فرق پائیں گے۔

## اولاد کی بندش کا علاج

اگر کسی عورت کی اولاد کی بندش کردی ہو تو 9 مسجدوں کا پانی لیں۔ ایک ٹب میں ڈالیں۔ چھری دھوئیں۔ اس سے وہ عورت اپنا سر دھوئے اور وہ پانی گھاس یا ایسی جگہ ڈالیں جہاں پاؤں نہ پڑے۔ دن منگل، نماز فجر کے بعد اور پھر عرق مکوہ سے چھری دھوئیں۔ ان شاء اللہ بندش ختم ہو جائے گا۔

## ضدی جنات سے گھر خالی کروانا

جنات اگر تنگ کرتے ہوں اور بہت ضدی ہوں، حرمل (ہرمل) لیں، سورۃ مزمل 7 بار، 41 بار سورۃ الناس، 41 بار سورۃ فلق، 131 بار سورۃ کوثر حرمل (ہرمل) پر دم کریں۔ بیری کی لکڑی کا کوئلہ لیں۔ اس پر دھونی دیں۔ نماز فجر، عصر اور مغرب کے درمیان چھری کا دھویا ہوا پانی رات سونے سے پہلے مکان کے چاروں کونوں پر چھڑکیں۔ کوشش کریں عرق گلاب سے دھوئیں۔ ان شاء اللہ مکان ہر طرح سے پاک ہو جائے گا۔ 21 یوم کرنا ہوگا۔

## روزگار کی بندش کا علاج

اگر کسی پر روزگار کی بندش کردی ہو، منگل کے دن آدھ پاؤ گوشت اپنے سر سے 9 بار وار کر چیل کوؤں کو ڈال دیں، گھر آکر غسل کریں۔ اس چھری کو دھو کر اس کا پانی پئیں۔ گیارہ یوم تک ہر نماز کے بعد یارزاق 489 بار پڑھیں، اول و آخر درود شریف گیارہ بار۔ ان شاء اللہ جلد اچھا روزگار مل جائے گا۔ اس چھری کو جو استعمال میں لائے گا، وہ خود حیران ہو جائے گا۔

# روحانی قوتیں بڑھانے کے اعمال

ملازم حسین (اسلام آباد)

## عامل کی آنکھیں غیبی مخلوق دیکھے

عامل کو چاہئے کہ بعد نماز مغرب کسی علیحدہ کمرے میں بیٹھ کر اپنی دونوں آنکھیں اور ہتھیلیاں بند کرے۔ پہلے تین مرتبہ استغفار پڑھے۔ پھر اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر حاضرات کا عمل تین مرتبہ پڑھے اور اپنے سینے پر پھونک دے۔ جب سر اور آنکھیں بھاری ہونے لگیں تو فوراً آنکھیں کھول کر ہتھیلی پر پھونک دے۔ ان شاء اللہ حاضرات کھل جائے گی۔ لگا تار اسی وقت پر روزانہ مشق کریں۔ ان شاء اللہ چند روز کے بعد آپ اپنی آنکھوں سے سب کچھ دیکھ سکیں گے۔

## روحانی قوت بڑھانا

کمرہ علیحدہ اور پُرسکون ہو۔ آس پاس کسی قسم کا شور نہ ہو۔ آرام وسکون سے دونوں زانوں یا چوکڑی مار کر بیٹھ جائیں۔ ناد علیؓ صغیر سات بار اور چاروں قل شریف ایک ایک مرتبہ پڑھ کر یہ تصور کریں کہ میں حضرت غوث پاک رحمۃ اللہ علیہ کے مزار پر کھڑا ہوں اور فاتحہ پڑھ رہا ہوں۔ روزانہ وقت مقررہ اسی طرح پندرہ منٹ تک تصور کیا کریں۔ جب تصور قائم ہوگا تو یہ کیفیت ہوگی کہ دماغ یا سر بھاری ہو جائے گا اور جسم سن ہو جائے گا اور جسم کو جھٹکے محسوس ہوں گے۔ یہ عمل نہایت ہی مجرب ہے لیکن اس کے لئے کسی عامل کامل یا پھر مجھ سے اجازت لے لیں۔ اجازت لینی شرط ہے۔ بغیر اجازت کے یہ عمل کام نہ دے گا۔ وہ اس لئے کہ یہ عمل میرے مرشد حضرت خواجہ غریب اللہ قطب جیلانی رحمۃ اللہ علیہ سے منسوب ہے۔

## طلسماتی چھری تیار کرنے کا عمل

تانبہ کم از کم 9 گرام وزن لیں، پاک صاف کرلیں۔ لال کپڑے میں محفوظ رکھیں۔ پھر اس پر عزیمت کو کندہ کریں۔ نو روز کے وقت چھری تیار کریں۔ تیار باوضو ہو کر کریں۔ 583 بار درود شریف پڑھ کر ہدیہ کریں۔ عمل ختم ہونے کے بعد بچوں میں مٹھائی تقسیم کریں۔ عامل اگلے دن ایک کالے بکرے کی سری، 9 بار دار کر سمندر کنارے جائے۔ اپنے سامنے کی طرف دونوں ہاتھوں سے اٹھا کر پیچھے کی طرف پھینک دیں اور گھر آ کر غسل کریں۔ امید ہے کہ آپ کو میرا یہ مضمون بہت پسند آئے گا۔ مجھے اپنی خاص دعاؤں میں یاد رکھیں۔ تیار کرنے کا وقت شرف مریخ ہے۔



# دارالعمل چشتیہ کی مجرب روحانی اگربتیاں

## (1) روحانی اگربتی برائے حصول برکت

(پیکنگ: فی پیکٹ 30 اگربتیاں) قیمت: 200 روپے

بعض دفعہ ایسا ہوتا ہے کہ جادو اور جنات کا معاملہ بھی نہیں ہوتا اور نحوست بھی نہیں ہوتی، پھر بھی بے برکتی نظر آتی ہے۔ اسی طرح جو لوگ یہ چاہتے ہیں کہ مزید برکت بڑھے، خاص کر دکان دار اور کاروباری حضرات یہ اگربتی استعمال کریں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ، اس کے استعمال سے بے برکتی دور ہوگی اور برکت بڑھے گی۔ ان اگربتیوں پر ایسے کلام کے دم کیے گئے ہیں جو حصول برکت کے لیے نہایت مجرب ہیں۔ صبح و شام ایک ایک اگربتی مطلوبہ جگہ پر جلائیں۔

## (2) روحانی اگربتی دفع نحوست

(پیکنگ: فی پیکٹ 30 اگربتیاں) قیمت: 200 روپے

نحوست کسی بھی قسم کی ہو، اس جگہ پر رہنے والوں اور اس جگہ پر کاروبار کرنے والوں کو بری طرح متاثر کرتی ہے۔ جس کی وجہ سے مسلسل پریشانیوں کا ہی سامنا کرنا پڑتا ہے۔ اسی طرح نحس اوقات میں کوئی کام کرنا مجبوری ہے تو اس وقت اس اگربتی کو جلا کر وہ کام کریں۔ ان شاء اللہ نحس اثرات اس کام پر اثر انداز نہیں ہوں گے۔ ہر طرح کے نحس اثرات اور نحوست کے خاتمے کے لیے اس اگربتی کا استعمال مفید ہے۔ صبح و شام ایک ایک اگربتی متاثرہ جگہ پر جلائیں۔ ایک پیکٹ میں 30 اگربتیاں ہیں۔

## (3) روحانی اگربتی برائے دفع جنات، جادو و ہر قسم بد اثرات

(پیکنگ: فی پیکٹ 30 اگربتیاں) قیمت: 150 روپے

جادو، جنات، آسیب، شیاطین، نظر بد، حسد، گھر میں بے اتفاقی، لڑائی جھگڑے، گھر کا بھاری پن، گھر میں رہنے والوں میں بے چینی کی کیفیت، گھر سے بھاگنے کو دل کرنا، گھر میں یا جگہ پر تعویذات، انڈے، دال، مٹی، گوشت وغیرہ پڑے ملنا، ڈراؤنے خواب، معاملات میں رکاوٹیں، مسلسل ناکامیاں اور اس طرح کی دیگر کئی علامات کے لیے اس اگربتی کا استعمال بہت مفید ہے۔ روزانہ ایک اگربتی صبح و شام گھر یا جگہ پر جلائی جائے۔ اگر مریض کے لیے بھی استعمال کرنی ہو تو صبح و شام مریض کے پاس جلائیں۔ دیگر تفصیلات اگربتی کے پیکٹ کے ہمراہ دی جائیں گی۔ ایک پیکٹ میں 30 اگربتیاں ہیں۔

# روحانی مریضوں کو استعمال کروائی جانے والی خاص بنی بنائی بتیاں

## (1) کالی بتی — قیمت: 4 روپے

ہر قسم کے جادو کے مریضوں سے جادو، بندش، بوجہ جادو ہونیوالی ڈیپریشن، بوجہ جادو جسم پر پڑنے والے بوجھ، بوجہ جادو رہنے والی بے خوابی کو ختم کرتی ہے۔

## (2) نیلی بتی — قیمت: 4 روپے

ہر قسم کے جناتی مریضوں سے، جناتی اثرات، بندش، جناتی اثرات رہنے والی ڈیپریشن، بوجہ جناتی اثرات رہنے والے بوجھ کو ختم کرتی ہے۔

## (3) سبز بتی — قیمت: 4 روپے

رہائشی اور کاروباری جگہ سے ہر قسم کے، جناتی اثرات، آسیبی اثرات، جادو کے اثرات، شیطانی اثرات، نحس اثرات، بندشیں اور رکاوٹوں کو ختم کرتی ہے۔

## (4) پیلی بتی — قیمت: 4 روپے

کالے جادو کے اثرات بوجہ گندی جگہ لیٹرین و غسل خانے میں لازمی ہوتے ہیں ان کو ختم کرتی ہے۔ غلط چیزوں، بدروحوں، خبیث چیزوں کو ختم کرتی ہے۔

## (5) کالی، نیلی بتی (مکس) — قیمت: 7 روپے

ہر قسم کے جادو اور جناتی مریضوں سے، جادو و جناتی، بوجہ جادو و جناتی اثرات سے لگنے والی بندش، بوجہ جادو یا جناتی اثرات سے ہونیوالی ڈیپریشن کو ختم کرتی ہے۔

## (6) حاضری کی خاص بتی — قیمت: 4 روپے

مریض کو تنگ کرنے والے، جن، آسیب، غیر مسلط شدہ، بڑے سے بڑے جن، شیطانی مخلوق، مخلوق جو بڑی مشکل سے حاضر ہوتی فوری حاضر کرنے والی خاص بتی۔

## (7) ہر قسم بندش و جادو والی بتی — قیمت: 4 روپے

اگر آپ بندش کے شکار ہیں۔ بوجہ جادو بندش ہے، بذریعہ جنات بندش لگائی گئی ہے۔ اولاد کی بندش ہے، بے چینی محسوس یہ بتی آپ کیلئے انتہائی مفید ہے۔

# غیبی مدد حاصل کرنے کے عمل کے عامل بنیں اور بنائیں

خالد مقبول حفظہ اللہ (سرپرست دارالعمل چشتیہ، لاہور)

یہ عمل بندے کو بوقت تہجد الہامی طور پر عطا ہوا۔ اس دعا کو پانچ سو (۵۰۰) مرتبہ بعد نماز عشاء، گیارہ یا اکیس یا اکتالیس دن پڑھا جائے۔ اول وآخر گیارہ بار درود ابراھیمی۔ وقت کی پابندی ضروری ہے یعنی اگر نماز عشاء پڑھنے کے فوراً بعد کا وقت رکھا ہے تو عشاء کی جماعت کا اعتبار ہوگا۔ یہ نہیں کہ جب بھی عشاء پڑھی، وظیفہ پڑھ لیا۔ اگر کوئی اور وقت رکھا ہے بعد نماز عشاء کا تو وقت میں تبدیلی نہ ہو۔ مزید یہ کہ جگہ کی پابندی بھی کر لی جائے تو بہتر ہے۔ دعا یہ ہے: اُنْصُرْنَا فَاِنَّکَ خَیْرُ النَّاصِرِیْن

کسی بھی مشکل میں اللہ تعالیٰ کی مدد حاصل کرنے کا مجرب وظیفہ ہے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ پڑھنے والے کو بہت فائدہ ہوگا۔ ہر طرح کی مشکل و پریشانی میں غیبی مدد کا مشاہدہ اپنی آنکھوں سے سائل کرے گا۔ جو کام کسی طرح نہ ہو رہا ہو، اس کے لیے یہ مجرب وظیفہ ہے۔ ناممکن سے ناممکن کام کو بنتے دیکھیں۔ صرف شرط اتنی ہے کہ کام ناجائز نہ ہو اور کسی طرح اس کا ہونا ممکن ہو۔ حزب البحر کے عاملین اس وظیفے کو سائلین کو پڑھنے کو دے سکتے ہیں۔

## عامل کیسے بنا جائے؟

اگر اس کا عامل بننا چاہیں تو سوا لاکھ مرتبہ، چالیس (۴۰) دنوں میں باپرہیز جمالی و ترک حیوانات پڑھیں۔ دیگر شرائط چلہ کی پابندی کریں۔ آغاز نوچندی شب جمعرات سے کریں۔ بعد اختتام چلہ، حسب استطاعت سفید شیرینی نابالغ بچوں میں بانٹ دیں۔

اس عمل کی مداومت دو طرح سے ہے:

① اگر اس عمل کو بہت زیادہ استعمال کرنا ہے تو پانچ سو (۵۰۰) مرتبہ بعد نماز عشاء روزانہ پڑھیں۔ اول وآخر پچاس بار درود شریف ''صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم''۔ یا پھر ہر نماز کے بعد ایک تسبیح کا معمول بنالیں۔ اول وآخر دس بار درود شریف۔

② اگر اس عمل کو کبھی کبھی استعمال کرنا ہے تو مداومت ایک سو پچیس (۱۲۵) بار ہے۔ کوئی ایک وقت مقرر کر کے پڑھ لیا کریں۔ اول وآخر بارہ بار درود شریف۔

نوٹ: اجازت کے لیے روحانی درسگاہ رابطہ فرمائیں۔

## ترکیب استعمال

جب سائل آئے تو سفید کاغذ پر زعفرانی سیاہی سے درج بالا دعا لکھ کر نیچے مقصد/حاجت تفصیل سے ناموں (سائل معہ والدہ و مطلوب معہ والدہ) کے ساتھ لکھیں۔ پھر بڑے مقاصد کے لیے ایک سو پچیس (۱۲۵) بار اور معمولی مقاصد کے لیے سترہ (۱۷) بار پڑھ کر کاغذ پر دم کریں اور سائل کو گلے میں لٹکانے، بازو پر باندھنے یا پاس رکھنے کے لئے دے دیں۔ عمدہ قسم کا عربی عطر تعویذ کو ضرور لگائیں۔

سائل کو ایک سو پچیس (۱۲۵) بار روزانہ، اول وآخر بارہ بار درود شریف پڑھ کر دعا کرنے کا کہیں۔ ہر شب جمعہ کو سائل کو کہیں کہ عمدہ قسم کے عربی بخور کی دھونی تعویذ کو دیا کرے۔

ان شاء اللہ جس کام کے لئے دیا جائے گا، وہ بفضلِ خدا، ضرور پورا ہوگا۔ ایسی غیبی مدد ہوگی کہ حیران رہ جائیں گے۔

## عامل کیسے بنایا جائے؟

جو لوگ چاہتے ہیں کہ اس عمل کا عامل لوگوں کو بنائیں تو ان کو پہلے خود سوا لاکھ کا عامل بننا پڑے گا۔ پھر ہماری روحانی درسگاہ سے آگے سکھانے کی خاص اجازت حاصل کر کے جتنے مرضی افراد کو سکھائیں۔ تفصیلات کے لیے روحانی درسگاہ کے دفتر والے نمبر پر رابطہ فرمائیں۔

# معاشرتی مسائل کا حل
## تعلیمات صوفیاء کی روشنی میں

فہمیدہ نسرین

### فحاشی و عریانی

ہمارے معاشرے کا ایک اور سنگین مسئلہ فحاشی و عریانی ہے۔ جو دن بدن بڑھتی جارہی ہے۔ وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ تمام اسلامی تو تیں زوال پذیر ہیں۔ دین کا کام کرنے والوں اور مبلغین اسلام کا کوئی پرسان حال نہیں۔ فحاشی و عریانی کی اس بڑھتی ہوئی وبا سے نجات حاصل کرنے کے لئے ہم قرآن وسنت اور صوفیاء کی تعلیمات سے استفادہ کرتے ہیں۔

صوفیائے نقشبند کے ہاں ان کی تعلیمات اور اصطلاحات ہیں۔ ان میں سے ایک اصطلاح ''نظر برقدم'' ہے۔ اس کے معنی یہ ہیں کہ انسان اپنے قدم پرنظر رکھے۔ اس کا فائدہ یہ ہوگا کہ وہ بدنظری سے بچ جائے گا اور غیرمحرموں کو دیکھنے سے انسان میں جو خرابیاں پیدا ہوتی ہیں، اس سے اس کی حفاظت ہوجائے گی۔ صوفیاء اپنے سالکین، مریدین اور وابستگان کو اس کی تعلیم دیتے ہیں۔ اسی طرح صوفیاء کرام عورتوں سے اختلاط وارتباط سے اجتناب کا درس دیتے ہیں۔ عورتوں کی طرح امردلڑکوں سے بھی خلوت میں ملنے سے منع فرماتے ہیں کہتے ہیں کہ ان کے ہاں بھی شیطان ہوتا ہے۔

### فحاشی و عریانی سے بچنے کا صوفیانہ حل

تعلیمات اسلامی بالخصوص صوفیائے کرام کے اقوال و ارشادات کی روشنی میں فحاشی وعریانی سے بچنے کا حل خلوت نشینی ہے۔ جیسا کہ قرآن مجید میں اللہ رب العزت حضرت ابراہیم علیہ السلام کا یہ قول بیان فرماتا ہے:

وَاَعْتَزِلُكُمْ وَمَا تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ وَاَدْعُوْا رَبِّيْ (مریم ۴۸)

''اور میں تم (سب) سے اور ان (بتوں) سے جنہیں تم اللہ کے سوا پوجتے ہو کنارہ کش ہوتا ہوں اور اپنے رب کی عبادت میں (یکسو ہوکر) مصروف ہوتا ہوں۔''

اسی طرح صوفیاء کرام کے اقوال وارشادات سے خلوت نشینی کی اہمیت واضح ہوتی ہے۔

حضرت جنید بغدادی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ میں تیس برس سے اللہ تعالیٰ سے باتیں کرتا ہوں اور لوگوں کو گمان ہے کہ یہ ہم سے باتیں کرتے ہیں۔

حضرت ذوالنون مصری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ اہل ایمان کی خوشی اورلذت اسی میں ہے کہ تنہائی میں اپنے پروردگار سے مناجات کرے۔

حضرت عبداللہ بن مبارک رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ کیا اچھا حال ہے اس کا جوصرف اللہ تعالیٰ کا ہوگیا۔

حضرت فضیل بن عیاض رحمۃ اللہ علیہ کا قول ہے کہ جب میں رات کی آمد دیکھتا ہوں تو خوش ہوتا ہوں اور کہتا ہوں کہ اپنے پروردگار سے خلوت کروں گا اور جب دیکھتا ہوں کہ صبح ہوئی تو انا للہ وانا الیہ راجعون پڑھتا ہوں کہ اب لوگ مجھے گھیرلیں گے اور کوئی ایسا شخص میرے پاس آجائے گا جو مجھے میرے پروردگار سے غافل کردے گا۔

حضرت سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کی نصیحت: امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ میں نے سنا کہ ایک دفعہ حضرت سفیان بن عیینہ رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ سے کہا کہ مجھے نصیحت کیجئے تو آپ نے فرمایا: لوگوں سے میل جول اور تعارف کم رکھو۔ تو حضرت سفیان بن عیینہ رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا۔ اللہ آپ پر رحم کرے۔ حدیث شریف میں تو آیا ہے کہ لوگوں سے تعارف بڑھاؤ کیونکہ ہر واقف مومن دوسرے مومن کی شفاعت کرے گا۔ تو حضرت سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ نے اس کے جواب میں فرمایا: میرا غالب گمان یہی ہے کہ مجھے جو تکلیف پہنچی ہوگی وہ کسی واقف کار ہی سے پہنچی ہوگی۔

حضرت سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ نے یہ الفاظ کہے اور وصال فرما گئے۔ حضرت سفیان بن عیینہ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ آپ کے وصال کے بعد میں نے خواب میں دیکھا کہ آپ بلند مراتب پر فائز ہیں۔ میں نے عرض کیا کہ کوئی نصیحت کیجئے تو آپ نے فرمایا:

اقلل من معرفة الناس ما استطعت فان التخلص منهم شديد.

"حسب استطاعت لوگوں سے تعارف کم پیدا کر کہ ان سے خلاصی (چھٹکارہ) حاصل کرنا مشکل ہے۔"

## حضرت رابعہ بصری رحمۃ اللہ علیہا کی خلوت نشینی

حضرت رابعہ بصری رحمۃ اللہ علیہا کا معمول تھا کہ دن میں روزہ رکھتیں اور رات عبادت میں صرف کر دیتیں۔ ابتدائً ایک شب جب آپ کے مالک کی آنکھ کھلی تو اس نے حیرت سے چاروں طرف دیکھا، اس نے ایک گوشہ میں آپ کو سربسجود پایا۔ اور ایک معلق نور آپ کے سر پر فروزاں دیکھا، آپ اللہ تعالیٰ سے یہ عرض کر رہی تھیں کہ اگر میرے بس میں ہوتا تو سارا وقت تیری عبادت میں گزار دیتی لیکن چونکہ تو نے مجھے غیر کا محکوم بنا دیا ہے، اس لئے میں تیری بارگاہ میں دیر سے حاضر ہوتی ہوں، یہ سن کر آپ کا مالک بہت پریشان ہوا، اس نے یہ عہد کر لیا کہ مجھے تو اپنی خدمت لینے کی بجائے الٹا ان کی خدمت کرنی چاہئے تھی، چنانچہ صبح ہوتے ہی آپ کو آزاد کر کے استدعا کی کہ آپ یہیں قیام فرمائیں تو میرے لئے باعث سعادت ہے، ویسے آپ اگر کہیں اور جانا چاہیں تو آپ کو اختیار ہے، یہ سن کر آپ رحمۃ اللہ علیہا باہر نکل گئیں اور ذکر و شکر میں مشغول ہو گئیں۔

حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ ہم نشینی سے گوشہ نشینی میں راحت و سکون ہے۔

مندرجہ بالا تمام اقوال و احوال سے یہ بات واضح ہو رہی ہے کہ فحاشی و عریانی کا تصوف کی رو سے حل خلوت نشینی ہی ہے اور اس کے فوائد دنیا و آخرت میں بے شمار ہیں۔

## مال و دولت کی حرص و ہوس

مال و دولت کی حرص و ہوس انسان کو اندھا کر دیتی ہے۔ انسان اس حرص و ہوس میں بھول جاتا ہے کہ جو مال وہ حاصل کرنے کی کوشش کر رہا ہے وہ حلال ہے یا حرام۔ اور جب انسان میں حلال و حرام کی تمیز نہیں رہتی تو تب انسان بہت ساری برائیوں میں مبتلا ہو جاتا ہے۔ ان برائیوں سے بچنے کے لئے آج ضرورت اس امر کی ہے کہ افراد معاشرہ کو مال و دولت کی حرص و ہوس سے محفوظ رکھا جائے۔

اسلامی تعلیمات اور صوفیاء کے نزدیک مال و دولت کی حرص و ہوس کو ختم کرنے کا ایک ہی علاج ہے کہ انسان قناعت اختیار کرے۔ قناعت سے مراد میانہ روی ہے۔

قناعت اختیار کرنے والے لوگوں کے بارے میں اللہ رب العزت نے قرآن مجید میں ارشاد فرمایا ہے:

وَالَّذِيْنَ اِذَآ اَنْفَقُوْا لَمْ يُسْرِفُوْا وَلَمْ يَقْتُرُوْا وَكَانَ بَيْنَ ذٰلِكَ قَوَامًا ﴿٦٧﴾ (الفرقان:٦٧)

"اور (یہ) وہ لوگ ہیں کہ جب خرچ کرتے ہیں تو نہ بے جا اڑاتے ہیں اور نہ تنگی کرتے ہیں اور ان کا خرچ کرنا (زیادتی اور کمی کی) ان دو حدوں کے درمیان اعتدال پر (مبنی) ہوتا ہے۔"

اسی طرح حدیث مبارکہ میں ہے:

عن ابی هريرة رضی الله عنه عن النبی صلى الله عليه وآله وسلم قال: ليس الغنى عن كثرة العرض ولكن الغنى، غنى النفس.

"حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا فرمان نقل کرتے ہیں: غنیٰ اور مالداری مال کی کثرت کی وجہ سے نہیں بلکہ (حقیقی امارت) غنی ہونا نفس (ذہن اور سوچ) کا غنی ہونا ہے۔"

# کن حالات میں گھریلو علاج لازمی ہو جاتا ہے

✔اگر آپ کے گھر میں شدید روحانی اثرات پائے جاتے ہیں...... ✔اگر آپ کے گھر میں خون، پانی، تیل وغیرہ کے چھینٹے پڑتے ہیں...... ✔اگر آپ کے صحن یا چھت پر مٹھائی، گوشت، دال وغیرہ پھینکے ہوئے پائے جاتے ہیں...... ✔اگر آپ کے گھر میں چیونٹیاں، کیڑے مکوڑے، چھپکلیاں وغیرہ بہت زیادہ پائی جاتی ہیں...... ✔اگر آپ کے گھر میں کپڑے، بستر، چادر، کمبل، وغیرہ میں سوراخ اور کٹ لگتے ہیں...... ✔اگر آپ کے گھر میں اکثر و بیشتر آگ لگ جاتی ہے...... ✔اگر آپ کے گھر میں اکثر نقصان، چوری، ڈکیتی وغیرہ ہوتے ہیں...... ✔اگر آپ کے گھر میں خوشبو یا بدبو کسی کونے، کمرے یا پورے گھر میں بھی آتی ہے...... ✔اگر آپ کے گھر سے اکثر تعویذ، پتلے، بال، سوئیاں وغیرہ پڑی ملتی ہیں...... ✔اگر آپ کے گھر سب گھر والے یا بچے خوفزدہ یا ڈرتے وغیرہ ہیں...... ✔اگر آپ کے گھر میں ہر وقت فساد، لڑائی جھگڑا اور نااتفاقی کا مسئلہ رہتا ہے...... ✔اگر آپ کے سب گھر والے گھر میں بے سکونی، بے چینی، الجھن، دباؤ وغیرہ محسوس کرتے ہیں...... ✔اگر آپ کے گھر میں ٹک ٹک یا برتنوں کے ٹکرانے یا کسی بھی طرح کی آوازیں آتی ہیں...... ✔اگر آپ کے گھر میں چھت پر دوڑنے، سیڑھیوں سے اترنے کی آوازیں آتی ہیں...... ✔اگر آپ کے گھر میں کھانے پینے کی چیزوں سے عجیب سی خوشبو یا بدبو آتی ہے...... ✔اگر آپ کے گھر میں دروازے، کھڑکیاں، لائٹیں، پنکھے وغیرہ خود چلتے یا بند ہو جاتے ہیں...... ✔اگر آپ کے تمام گھر والے اکثر بیمار، پریشان یا مختلف مسائل کا شکار رہتے ہیں...... ✔اگر آپ کے تمام گھر والوں کو یا اکثر کو ڈراؤنے، پریشان کن، نقصانات کے خواب آتے ہوں...... ✔اگر آپ کے گھر والوں کو اکثر مالی نقصانات کا سامنا کرنا پڑتا ہے......

**نوٹ** درج بالا یا ان سے ملتی جلتی علامات اگر کسی گھر میں پائی جائیں تو اس کا مطلب یہ ہے کہ اس گھر میں نقصان دہ اثرات ہیں۔ اثرات چاہے جادو کے ہوں یا جنات و شیاطین کے...... ان کو ختم کیے بغیر سکون نصیب نہیں ہوگا اور نہ ہی زندگی آسان گزرے گی۔ گھر کے علاج کے لیے اعتماد کے ساتھ رابطہ فرمائیں۔

ناظم: 0324/0344-8439477 (صبح 11 تا 5 بجے، علاوہ جمعہ) / نائب ناظم: 0343-4686217 (صبح 10 تا 5 بجے، علاوہ جمعہ)

# زندگی آسان بنائیں

## سادہ اور کامیاب زندگی کے رہنما اصول

اسرائیل اسحاق داہگرہ

### علم کے بغیر بحث لاحاصل ہے

کسی دانا کا قول ہے کہ تم کسی کو سوچنے پر تو مجبور کر سکتے ہو مگر ماننے پر مجبور نہیں کر سکتے، آزادگی اظہار اور مکالمہ کسی بھی معاشرے کی فکری آزادی کے لئے نہایت اہم ہوتے ہیں۔ تاہم اس کے لئے ضروری ہے کہ آپ دلیل کے ساتھ اور تہذیب کے پیرائے میں بات کریں۔ ہمارے ہاں مگر مکالے کو مجادلے میں بدلتے دیر نہیں لگتی۔ اکثر و بیشتر گلی، محلہ و بازار کی نکڑ پر کھڑے تین چار بزرگ یا نوجوان کسی نہ کسی چیز پر لاحاصل بحث کرتے ہوئے دیکھے جا سکتے ہیں۔ اس طرح کسی بھی پولیس ناکے پر کھڑے جوان، عام شہری کو روک کر اس کے ساتھ کئی کئی گھنٹے لاحاصل بحث کرتے رہتے ہیں، بظاہر بے ضرر نظر آنے والی ان مباحث کا ہماری انفرادی اور اجتماعی زندگیوں میں بے تحاشہ نقصان ہوتا ہے۔ اس لیے ضروری ہے کہ ایسی بحث کرنے سے گریز کیا جائے جس کے بارے میں آپ کو علم نہ ہو، آپ اس چیز کے متعلق کچھ سوجھ بوجھ نہ رکھتے ہوں، کیونکہ ایسی بحث کرنے سے کچھ حاصل نہیں ہوتا، صرف وقت کا ضیاع ہوتا ہے۔ ایک کامیاب شخص بننے کے لیے ضروری ہے کہ اپنا بیش قیمت وقت غیر ضروری چیزوں اور بے کار کی باتوں میں ضائع نہ کیا جائے۔

### اپنا ہر کام خود کریں

اگر بغور جائزہ لیا جائے تو معلوم ہوتا ہے کہ کامیاب ترین لوگوں میں ایک صفت یہ بھی ہوتی ہے کہ وہ اپنا ہر کام خود کرتے ہیں، خود تاریخ کے سب سے عظیم اور کامیاب ترین انسان کی مثال ہمارے سامنے ہے۔ ہمارے پیارے نبی حضرت محمد ﷺ نے بھی اپنی زندگی میں اپنا ہر کام خود کیا، حتیٰ کہ اپنے کپڑوں کو پیوند تک خود لگائے، یہی وہ چیز ہے جس نے پوری امت مسلمہ کو ہی نہیں بلکہ پوری دنیا کو پیغام دیا کہ چاہے کوئی شخص کتنے ہی بڑے عہدے، مرتبے ومنصب پر فائز کیوں نہ ہو، اس کی عظمت اسی میں ہے کہ وہ اپنا ہر کام خود کرے۔ بھلا جو شخص اپنے معمولی کاموں کے لئے بھی دوسروں کا محتاج ہو، وہ بڑا آدمی کیسے کہلا سکتا ہے۔ دور حاضر میں بھی کامیابی حاصل کرنے کے لئے ضروری ہے کہ اپنا ہر کام وقت پر خود انجام دیا جائے۔ اپنا کام خود کرنے سے آپ کو ذہنی طور پر بھی سکون ملتا ہے۔ جب آپ کسی دوسرے شخص سے اپنا کام کراتے ہیں تو آپ کو اس بات کی فکر رہتی ہے کہ پتا نہیں اس نے ٹھیک کیا ہوگا یا نہیں۔ اس لیے ضروری ہے کہ آپ اپنے ہر کام کو اپنی ذمہ داری سمجھتے ہوئے خود کریں۔

### فیصلہ کرتے وقت جلد بازی نہ کریں

کامیاب لوگوں میں قوت فیصلہ بھی ہوتی ہے۔ ہمیں بھی اپنی روزمرہ زندگی میں بے شمار فیصلے کرنا ہوتے ہیں۔ بعض فیصلے اتنے اہم ہوتے ہیں، جن پر آپ کے مستقبل اور پوری زندگی کا انحصار ہوتا ہے۔ ایسے فیصلے جلد بازی میں جذباتی ہوکر ہرگز نہیں کرنے چاہئیں۔ تمام پہلوؤں پر اچھی طرح غور و فکر کر کے، بڑوں سے مشورہ کر کے کوئی قدم اٹھانا چاہیے۔ سوچنے کی بات یہ ہے کہ جب ہم معمولی جوتے اور کپڑے کی خریداری سے پہلے مشورہ کرنا ضروری سمجھتے ہیں کہ کہیں نقصان نہ ہو جائے تو اپنی زندگی کے اہم ترین فیصلے کس طرح بلا سوچے سمجھے کر سکتے ہیں۔ اس لیے ضروری ہے کہ ساری زندگی کی پریشانی سے بچنے کے لیے فیصلہ کرتے وقت جلد بازی کا مظاہرہ نہ کیا جائے۔

### الزام تراشی سے گریز

کامیاب لوگ مواقع تلاش کرتے ہیں جبکہ ناکام لوگ بہانے۔ انہیں دوسروں کی کامیابی مشکوک نظر آتی ہے، جب کہ اپنی ترقی کی راہ میں وہ فرضی

# کام کی باتیں

اُم بلال

** لوگوں کے ساتھ صباح کی مانند رہو، وہ جہاں جاتی ہے بہار لاتی ہے۔
** بھوکا وہ نہیں جس کے پاس کھانے کو کچھ نہیں ہوتا بلکہ بھوکا وہ ہے جس کی نیت نہیں بھرتی۔
** دولت کی چکا چوند سے متاثر نہ ہو کیونکہ وہ دلوں میں اندھیرا پھیلاتی ہے۔
** آدمی غلام زنجیروں سے نہیں ذہنیت سے ہوتا ہے۔
** راستے ہمیشہ ہمارے سامنے ہوتے ہیں، غلط یا صحیح اس کا انتخاب ہمیں کرنا ہوتا۔
** صبر کا درخت کڑوا لیکن اس کا پھل میٹھا ہوتا ہے۔
** گمراہی ماحول میں نہیں ہمارے اپنے اندر ہوتی ہے۔
** محبت ایک ایسی ڈوری ہے جو زمین پر رہتے ہوئے بندے کو عرش پر رب سے جوڑتی ہے۔
** اپنی غلطیاں کر کے کبھی نہ بھولو کیونکہ یہ تمہیں آئندہ کی غلطیوں سے بچاتی ہیں۔
** مایوسی کی سب سے بڑی خرابی یہ ہے کہ وہ روشنی کو بھی اندھیرے کی طرح دکھاتی ہے۔
** زندگی کی مٹھاس میں اگر کڑواہٹ شامل نہ ہو تو آپ کو اس کی مٹھاس کا احساس نہیں ہوتا۔
** آپ کی کوئی بھی خصوصیت آپ کو اس قدر دوستوں سے نہیں نوازتی جس قدر دوسروں میں پائی جانے والی اچھائیوں کی تعریف آپ کو دوستوں سے ہمکنار کرتی ہے۔
** سفر آخرت کی تیاری بہت ضروری ہے کیونکہ اس منزل کی راہ میں کوئی بستی یا شہر نہیں آتا۔
** وقت کی قدر کرو، گزرا وقت کبھی ہاتھ نہیں آتا۔

رکاوٹوں کے لامتناہی سلسلے کو دیکھتے رہتے ہیں۔ جب کوئی آدمی، دوسرے کی بات کا جواب دلیل سے نہیں دے سکتا تو الزام لگانا شروع کر دیتا ہے، جو کہ ایک غلط رویہ ہے۔ اگر آپ پر ایک شخص الزام لگاتا ہے تو اس کا ہرگز مطلب یہ نہیں ہے کہ جواب میں آپ بھی اس پر کیچڑ اچھالنا شروع کر دیں، بلکہ صبر و تحمل سے کام لیتے ہوئے اس کا دفاع کرنا چاہیے۔ تہذیب کے دائرے میں رہتے ہوئے اس کی غلط فہمی دور کرنے کی کوشش کی جاسکتی ہے۔ اگر وہ آپ کی بات سننے پر آمادہ نہ ہو تو خاموشی سے کنارہ کشی اختیار کرتے ہوئے اس کی بات کو نظر انداز کر دیں۔

## اپنی غلطی جلد مان لیں

غلطی ناکامی کا باعث نہیں بنتی بلکہ غلط بات پر اصرار اور ڈٹے رہنا ناکامی کا باعث ہوتا ہے۔ زندگی میں کوئی غلطی سرزد ہو جائے تو اسے مان لینا چاہئے، نہ کہ اسے اپنی انا کا مسئلہ بنا لیا جائے۔ اپنی غلطی کو تسلیم کر لینے سے آپ کو وقتی طور پر شاید فائدہ نہ ہو لیکن اس کے بعد میں اچھے نتائج نکلتے ہیں۔ یہ عظیم لوگوں کی صفت ہے کہ وہ اگر کوئی غلطی کرتے ہیں تو اس کا احساس ہوتے ہی جلد تسلیم کر لیتے ہیں اور اپنی غلطی تسلیم کرنے کو انا کا مسئلہ نہیں بناتے۔ جو بندہ اپنی غلطیوں کو تسلیم نہیں کرتا وہ مزید غلطیاں کرتا ہے اور آہستہ آہستہ ناقابل اصلاح ہو جاتا ہے۔

## موزوں لباس کا انتخاب

لباس انسان کی شخصیت کا آئینہ دار ہوتا ہے۔ لباس کا انتخاب سوچ سمجھ کر کرنا چاہیے۔ نوجوانوں کے لیے ضروری ہے کہ وہ ایسے لباس کا انتخاب کریں جو کہ ان کے مزاج کے مطابق ہو اور ان کی شخصیت کا اچھا تاثر بنے۔ جب آپ کسی جگہ پر انٹرویو وغیرہ دینے جاتے ہیں تو وہاں بھی اس کو بہت اہمیت دی جاتی ہے۔ ہمیں نت نئے فیشنوں کی نقالی کرتے ہوئے اپنی شخصیت کا منفی تاثر نہیں دینا چاہیے۔ انسان کی متانت اور نفاست اس کے لباس سے بھی جھلکنی چاہیے۔

# ملازمت پیشہ افراد یہ کام کبھی نہ کریں

ویسے تو ملازمت کرنے والے تمام افراد اس بات سے اتفاق کریں گے کہ دفتر میں موجود ساتھی ہماری فیملی جیسے ہی بن جاتے ہیں تاہم زندگی کی ایسی بہت سی باتیں ہیں جو ان کے سامنے نہیں کی جاسکتیں۔ کامیاب افراد کی ایک مثال یہ بھی ہے کہ وہ اپنی باتیں ہر کسی سے شیئر نہیں کرتے، لہٰذا کوشش کریں کہ آپ بھی اپنے دفتر میں چند کام بالکل بھی نہ کریں۔ وہ چند کام کون سے ہیں؟ آیئے جانتے ہیں۔

** ......اگر آپ ملازمت کرتے ہیں تو بہتر ہے کہ اپنے دفتر میں اپنے سیاسی خیالات کا ذکر نہ کریں، بہت سے افراد کے سیاسی خیالات ان کی شخصیت کی عکاسی کرتے ہیں اور پھر دوسرے ان خیالات کو جان کر آپ کو جانچنے لگتے ہیں، سیاست کو سمجھنے کا انداز ہر کسی کا مختلف ہوتا ہے اور ایسا بھی ہوسکتا ہے کہ ہر کوئی آپ سے اتفاق نہ کرے۔ بہت سے افراد سیاست کو بے حد سنجیدگی سے لیتے ہیں اور ایسا بھی ہوسکتا ہے کہ جو آپ پسند کرتے ہوں، وہ دوسرا پسند نہ کرے اور جو دوسرا پسند کرتا ہو، وہ آپ کو پسند نہ ہو، لہٰذا بہتر یہی ہے کہ اپنے سیاسی خیالات کا ذکر کبھی اپنے دفتر میں نہ کیا جائے کیوں کہ کبھی کبھی آپ کو اس کا نقصان بھی اٹھانا پڑسکتا ہے۔

** ......ہر دفتر میں ایسے کئی افراد موجود ہوتے ہیں جو شاید بہت سے کاموں میں نااہل ہوں، لیکن اگر آپ ان کی مدد نہیں کرسکتے، ان کو نوکری سے نکال نہیں سکتے تو سب کے سامنے ان کی نااہلی ظاہر کرنے کی بھی کوشش نہ کریں۔ ایسا کرنے سے آپ کو کوئی فائدہ نہیں ہوگا بلکہ دوسروں کو ایسا محسوس ہوسکتا ہے کہ آپ خود کو بہتر ثابت کرنے کے لیے کسی دوسرے کو کمتر پیش کررہے ہیں اور آپ کو لوگوں کے منفی ردعمل کا بھی سامنا کرنا پڑسکتا ہے۔

آپ کے والدین تو ضرور جاننا چاہیں گے کہ آپ اپنے پورے مہینے میں کتنا کما لیتے ہیں لیکن اس کا ذکر اپنے دفتر میں کرنے کی کوئی ضرورت نہیں، اپنے ساتھیوں کو اپنی تنخواہ بتانا آپ کے لیے مشکل کھڑی کرسکتا ہے کیوں کہ پھر ہر کوئی آپ کی تنخواہ سے اپنی تنخواہ کا موازنہ شروع کردے گا اور جب سب کو اس بات کا اندازہ ہوجائے گا کہ آپ کتنا کماتے ہیں تب ہر کوئی آپ کے کام کو آپ کی تنخواہ سے جوڑنا شروع کردے گا۔

** ......آپ کے دفتر میں موجود لوگوں کو یہ سن کر بے حد مزہ آتا ہے کہ آپ کو اپنی نوکری پسند نہیں ہے اور اگر یہ بات سب کے درمیان مشہور ہوجائے تو آپ کی ایک منفی شکل سب کے سامنے پیش ہوگی۔ یاد رکھیں کہ دفتر میں ہمیشہ ہی ہر کوئی تیار رہتا ہے کہ وہ آپ کی جگہ لے سکے، اس لیے کوشش کریں کہ اپنے خیالات کو سب کے سامنے پیش نہ کریں۔

> اگر آپ ملازمت پیشہ افراد میں سے ہیں اور چاہتے ہیں کہ آپ کے کام میں لوگ رکاوٹیں نہ ڈالیں اور سب سے تعلقات بھی اچھے رہیں چاہے باس ہوں یا آپ کے ساتھی تو ضروری ہے کہ ان کاموں سے پرہیز کیجیے۔

** ......ویسے تو ہم اپنے دفتر میں اتنا وقت گزارتے ہیں کہ وہاں کے افراد ایک طرح سے ہماری فیملی جیسے ہی بن جاتے ہیں، لیکن کوشش کریں کہ آپ اپنی ذاتی زندگی اور ماضی کی باتیں اپنے دفتر میں ہر کسی سے نہ کریں۔ یہ ضروری نہیں کہ دفتر میں موجود ہر شخص آپ کا دوست ہو اور وہ آپ کی باتوں کو اسی انداز سے سمجھے جیسے آپ سمجھانے کی کوشش کررہے ہیں، اپنی ذاتی باتیں صرف اپنے قریبی افراد سے شیئر کریں تاکہ یہ آپ کے خلاف نہ جائیں۔ یہ بھی ضروری نہیں کہ آپ کی ماضی کی زندگی سب کو پسند آئے، اس لیے بہتر ہے کہ آپ اس کے بارے میں بات کرنے سے گریز کریں۔

** ......اپنے دفتر میں موجود ساتھیوں سے کبھی اس بات کا ذکر نہ کریں کہ آپ نئی نوکری کی تلاش کررہے ہیں، یاد رکھیں کہ آپ کی یہ بات آپ کے خلاف بھی استعمال کی جاسکتی ہے۔ اگر آپ کے باس کو اس بات کی خبر ہوجائے اور آپ کو نئی نوکری بھی نہ ملے تو آپ اپنی پوزیشن سے ہاتھ دھو سکتے ہیں، اس لیے بہتر ہے کہ جب تک آپ کو نئی نوکری نہ مل جائے اس بارے میں کوئی بات نہ کریں۔

# شہد اور دار چینی کے سات (7) حیرت انگیز فوائد

ٹیم ایچ ٹی وی

شہد اور دار چینی کو جب ملا دیا جائے تو یہ ایک بہترین دوا بن جاتی ہے جس سے کئی امراض کا علاج کیا جاسکتا ہے۔ قدیم زمانے میں شہد کو بطور دوا ہی استعمال کیا جاتا تھا لیکن اب جدید سائنسی دور میں بھی اس میں چھپی افادیت اور خصوصیات کو تسلیم کرلیا گیا ہے۔ شہد سب کے لیے مفید ہے اور اس سے کسی کو کوئی نقصان نہیں پہنچتا۔ یہاں تک کہ ذیابیطس کے مریضوں کے لیے بھی یہ بے حد فائدے مند ہے۔ البتہ ذیابیطس میں مبتلا افراد کو اس کا معتدل انداز میں استعمال کرنا چاہیے۔ دار چینی میں موجود ایسینشل آئل جب شہد کے ساتھ ملتا ہے تو اس سے ہائڈروجین آکسائیڈ بنتا ہے جو کہ جسم میں جراثیم یا فنگس بڑھنے سے روکتا ہے۔ اس مرکب کے 7 حیرت انگیز فوائد مندرجہ ذیل ہیں:

## 1۔ سردی اور کھانسی سے نجات

جو لوگ سردی اور کھانسی میں مبتلا ہوں۔ ایک بڑا چمچ شہد کنکنا گرم کرکے اس میں ایک چوتھائی چمچ دار چینی پاؤڈر ملالیں۔ اس مرکب کو لگاتار تین دن تک استعمال کریں۔ اس سے آپ کی کھانسی بھی ٹھیک ہوجائے گی اور سائنس کا مسئلہ بھی حل ہوجائے گا۔

## 2۔ بال جھڑنے کے لئے

جو لوگ بال جھڑنے یا گنج پن کا شکار ہوں، وہ اس ٹوٹکے کو ضرور استعمال کریں۔ گرم زیتون کے تیل میں ایک چھوٹا چمچ شہد اور ایک چھوٹا چمچ دار چینی ملائیں۔ نہانے سے پہلے سر پر یہ مکسچر لگائیں۔ اسے 15 منٹ لگا رہنے دیں، پھر ہلکے شیمپو سے بال دھولیں۔ اس کے مستقل استعمال سے بال جھڑنا رک جائیں گے۔

## 3۔ کولیسٹرول کم رہتا ہے

بلڈ پریشر اور کولیسٹرول کے مریضوں کے لیے شہد اور دار چینی بے حد مفید ہیں۔ بلڈ پریشر اور کولیسٹرول کے امراض آج کل بے حد عام ہوگئے ہیں۔ ان بیماریوں میں مبتلا افراد کو مستقل اپنی غذا کا خیال رکھنا ہوتا ہے۔ ایک چھوٹی چمچ دار چینی پاؤڈر کو ایک چھوٹے چمچ شہد میں ملادیں۔ اس مرکب کو ایک کپ پانی یا ایک گلاس پانی میں ڈال کر پی لیں۔ اس سے آپ کا کولیسٹرول لیول کم رہے گا۔

## 4۔ کیڑا کاٹ لے تو

شہد اور دار چینی میں جراثیم مارنے کی بہترین خصوصیات موجود ہوتی ہیں۔ شہد اور دار چینی پاؤڈر کو کنکنے گرم پانی میں ملائیں اور ایک پیسٹ بنا لیں۔ اسے جسم کے اس حصے پر لگالیں، جہاں کیڑے نے کاٹا ہو۔ ہلکے ہاتھ سے مساج کرنے سے اس جگہ پر خارش یا تکلیف کم ہوجائے گی۔

## 5۔ تیزابیت دور بھگانے میں مفید

ہاضمے کی خرابی اور معدے کی جلن اور تیزابیت دور بھگانے میں شہد اور دار چینی کارآمد ہیں۔ ہر کھانے سے قبل شہد اور دار چینی پاؤڈر مکس کرکے کھالیں تو کھانا کھا کے پیٹ میں جلن یا بدہضمی نہیں ہوگی۔

## 6۔ موٹاپے سے نجات

موٹاپے سے آج کل ہر کوئی ہی پریشان نظر آتا ہے۔ ہم سب خوبصورت اور اسمارٹ دکھنا چاہتے ہیں جس کے لیے وزن کم کرنا ضروری ہوتا ہے۔ شہد اور دار چینی جسم کی چربی کو گھولتے ہیں۔ وزن کم کرنا کئی بیماریوں سے بھی محفوظ رکھتا ہے۔ ایک گلاس پانی ابالیں۔ اس میں ایک چٹکی دار چینی پاؤڈر ڈالیں۔ اسے ایک کپ میں نکال لیں۔ اس میں ایک چھوٹا چمچ شہد ملالیں، اسے روزانہ صبح خالی پیٹ پئیں۔ اس کے آدھے گھنٹے بعد ناشتہ کرلیں۔ اس کے مستقل استعمال سے وزن کم ہوجائے گا۔ (بقیہ ص 43)

# پھول گوبھی سے بیماریوں کا علاج

پھول گوبھی اگرچہ ہماری روزمرہ غذا میں شامل ہے لیکن ہم میں سے اکثر یہ نہیں جانتے کہ گوبھی کھانا ہماری صحت کے لیے بہت مفید بھی ہے۔

پھول گوبھی ایک ایسی منفرد سبزی ہے جس کا استعمال انسان کو کئی عام اور خطرناک بیماریوں سے محفوظ رکھتا ہے۔لہذا ہم اس سستی اور آسانی سے دستیاب ہونے والی سبزی کی افادیت کے بارے میں بات کریں گے۔

ماہرین کا کہنا ہے کہ گوبھی کے صحت بخش اثرات سے مستفید ہونے کے لیے ہمیں اس کے ڈنٹھل اور پتوں کو بھی نظرانداز نہیں کرنا چاہیے جب کہ تیل اور گھی میں پکانے کے بجائے گوبھی کو کچی حالت میں، بھاپ پر نرم کرکے یا پانی میں ابال کر کھانا چاہیے کیونکہ ان صورتوں میں اس کے مفید قدرتی غذائی اجزاء محفوظ رہتے ہیں۔

اس کے علاوہ اگر آپ گوبھی کو سلاد کے طور پر استعمال کرنا چاہتے ہیں تو اس میں زیتون کے تیل کی معمولی مقدار بھی شامل کی جاسکتی ہے جو اس کی افادیت کو اور بھی بڑھادے گی۔

گوبھی ایک ایسی قدرتی غذا ہے جو پروسٹیٹ، جگر، پھیپھڑوں اور جگر کے سرطان کے علاوہ خواتین کو چھاتی کے سرطان سے بچانے میں بھی خصوصی اہمیت رکھتی ہے۔

گوبھی وزن گھٹانے میں بھی مفید ہے بشرطیکہ آپ روزانہ **100** گرام کے لگ بھگ کچی یا ابلی ہوئی گوبھی کھانے کے ساتھ صرف **5** منٹ کی چہل قدمی یا **2** منٹ تیز دوڑنے کی عادت ڈال لیں۔البتہ اگر اس میں تازہ اور سبز اجوائن **(Celery)** بھی شامل کرلی جائے تو وزن گھٹانے میں گوبھی کے فوائد کو چار چاند لگ جاتے ہیں۔

تحقیق سے یہ بھی دریافت ہوچکا ہے کہ پھول گوبھی میں کینسر سمیت کئی بیماریوں سے بچانے کی خداداد صلاحیت موجود ہے۔

درمیانی جسامت کی ایک پھول گوبھی میں کینو سے زیادہ وٹامن سی، وافر مقدار میں وٹامن کے اور اہم غذائی معدنیات بھی موجود ہوتے ہیں۔

گوبھی ہمارے جسم کو بیماریوں کے خلاف بھی مضبوط بناتی ہے، خاص طور پر سردیوں کے موسم میں یا ان دنوں میں جب موسم بدل رہا ہو۔اس ضمن میں چھوٹی جسامت والی ایک گوبھی (ڈنٹھل اور پتوں سمیت) مفید رہتی ہے جسے ہفتے میں **3** سے **4** مرتبہ کھایا جاسکتا ہے۔

جلد کی تازگی اور شادابی کے لیے بھی روزانہ گوبھی کھانا زبردست فائدہ مند ہے کیونکہ اس میں وہ سارے اہم وٹامن پائے جاتے ہیں جو ہماری جلد کو نہ صرف کیلوں اور مہاسوں سے بچاتے ہیں بلکہ جلد کے خلیات کو بھی صحت مند رکھنے میں مدد دیتے ہیں۔

شوگر کے مریضوں کو بھی اس عام سبزی سے خاص فائدہ پہنچتا ہے کیونکہ گوبھی میں ایسے قدرتی مادّے پائے جاتے ہیں جو خون میں شوگر کی مقدار کم کرتے ہیں۔

ماہرین کا کہنا ہے کہ ذیابیطس کے مریضوں کو روزانہ کم از کم **100** گرام گوبھی (کچی یا ابلی ہوئی) کھانی چاہیے۔

گوبھی میں شامل اجزاء ہماری آنکھوں کو محفوظ بنانے کے علاوہ نظر بہتر بنانے میں بھی معاون ہوتے ہیں۔

یہی نہیں بلکہ اگر آپ اعصابی تناؤ یا ذہنی دباؤ کا شکار ہیں تو کچی گوبھی آپ کے لیے بہترین دوا ہے جب کہ یہ ہڈیوں کو مضبوط بنانے اور دماغ کو تقویت پہنچانے کے ساتھ ساتھ حاملہ اور بچوں کو دودھ پلانے والی خواتین کے لیے بھی بہت فائدہ مند ہے۔

گوبھی نقصان دہ کولیسٹرول کی مقدار بھی گھٹاتی ہے۔ان سب کی وجہ سے جسم میں خون کی گردش معمول پر رہتی ہے اور دل کے مختلف امراض کا خطرہ بھی کم ہوجاتا ہے۔

پھول گوبھی میں پیٹ کے السر کی روک تھام اور شفایابی کے اجزا پائے جاتے ہیں۔ماہرین زیادہ سے زیادہ اثر اور فوری شفایابی کیلئے پھول گوبی کا جوس پینے کا مشورہ دیتے ہیں۔

**90** سے **180** گرام بند گوبھی کا رس روزانہ تین دفعہ کھانے کے بعد پینا چاہیے۔رس کو زیادہ خوش ذائقہ بنانے کے لیے ماہرین کا کہنا ہے کہ اس میں اجوائن کے سبز پتوں اور شاخوں کا رس، انناس، ٹماٹر یا کسی ترش پھل کا رس شامل کرلیجیے۔

# ہومیوپیتھک سوالات اور جوابات

ہومیو ڈاکٹر علی آفاق (لاہور)

## موسمی الرجی اور دمہ کی شکایت

سوال ڈاکٹر صاحب مجھے پہلے دمہ کی زبردست شکایت تھی، بے شمار علاج کئے، کوئی افاقہ نہ ہوا۔ پھر ایک سینئر ڈاکٹر ہومیو پیتھک سے ملاقات ہوئی، انہوں نے تفصیلات معلوم کر کے دوا دی، اللہ کے حکم سے مستقل شفاء مل گئی۔ مگر اب پھر سے موسمی حالت سے خشک کھانسی اور الرجی محسوس ہو رہی ہے۔ (ثاقب، لاہور)

جواب آپ نیٹرم فاس 30x اور کالی سلف 30x کی 3 خوراکیں روزانہ ایک ماہ تک جاری رکھیں، یہ موسمی الرجی بھی جلد ختم ہو جائیں گی۔

## سوزاک بھی قابل علاج ہے

M ڈاکٹر صاحب میں پچھلے وقتوں میں غلط کاریوں اور عورتوں کے میل ملاپ میں مبتلا تھا۔ اب اللہ تعالیٰ نے ہدایت عطاء فرمادی۔ پرانی غلط کاریوں کی وجہ سے پیشاب کی نالی میں پیپ آتی رہی ہے۔ انگریزی انجکشن کی وجہ سے وہ بیماری دب گئی ہے۔ مگر پیشاب کی نالی میں جلن اور رکاوٹ موجود ہے۔ براہ کرم کوئی مستقل شفاء بخش نسخہ تجویز فرمائیں۔
(رشید احمد، قصور)

جواب رشید صاحب آپ ایک خوراک مرک سال سی ایم کی کھائیں، اس کے بعد ایک ماہ تک ہائیڈرو کوٹائل اور کینابس سٹائیو 15,15 قطرے ایک کپ پانی میں دن میں 3 مرتبہ استعمال کریں پھر اپنی رپورٹ بتائیں۔ اللہ تعالیٰ شفاء عطاء فرمائیں گے۔

## کیل مہاسے اب کوئی مسئلہ نہیں ہے

سوال ڈاکٹر صاحب میری بیٹی کی عمر 18 سال ہے۔ اس کے چہرے پر کیل مہاسے بہت زیادہ ہیں، یہ سنا ہے کہ جوانی میں کثرت سے نکلتے ہیں۔ بچی بہت پریشان رہتی ہے۔ مستقل آرام کے لئے دوا تجویز فرمائیں۔

جواب پھل، دودھ، سبزی وغیرہ زیادہ استعمال کریں اور چہرے پر کوئی کریم نہ لگائیں اور ہومیو پیتھک دوا کالی بروم 30 اور سلفر 30 دن میں 3 مرتبہ استعمال کریں۔

## بچوں کا سوکھا پن قابل علاج ہے

سوال ڈاکٹر صاحب میرے بچے کی عمر 7 سال ہے، کھاتا پیتا کچھ نہیں ہے، کمزور ہو گیا ہے، سوکھ کے کانٹا ہے۔ پریشانی کا سامنا ہے۔ ایسی دوا بتائیں اللہ ہمیشہ کیلئے شفاء عطاء فرمادیں۔ (نازیہ، لاہور)

جواب نازیہ صاحبہ آپ اپنے بیٹے کو کالی فاس 6x کی 3 خوراکیں ایک ماہ کیلئے کھلائیں۔ اللہ تعالیٰ شفاء عطاء فرمائیں گے۔

## بسہری، ناخن خورہ قابل شفاء ہے

سوال ڈاکٹر صاحب میری بیٹی کی عمر 15 سال ہے، اس کی انگلی کے گرد پھوڑا ہے۔ بار بار ہو جاتا ہے، بہت تکلیف اٹھا رہی ہے۔ بے شمار اور لاتعداد ادویات اور ٹوٹکے کیے مگر شفاء سے محروم ہے۔ براہ کرم اچھی دوا تجویز فرمائیں۔ (روبینہ، لاہور)

جواب آپ اپنی بیٹی کو ڈائسکوریا 30 کی روزانہ 3 خوراکیں 15 دن جاری رکھیں اور پھر اطلاع دیں، شفاء ہو گی۔

## پرانے درد کی مستقل دواء اور دائمی شفاء

سوال ڈاکٹر صاحب میری والدہ محترمہ کو گھٹنے میں درد ہے، اس کی وجہ ایک حادثہ ہے، جس کی وجہ سے مستقل درد ہے، کبھی ٹھیک ہونے کا نام نہیں لیتی، میری والدہ انگریزی علاج کروا کر تھک چکی ہیں۔ براہ کرم کوئی اچھی اور دائمی شفاء بخش ہومیو پیتھک دوا تجویز فرمائیں۔ (سنیل پرویز، لاہور)

جواب سنیل پرویز صاحب اللہ تعالیٰ آپ کی والدہ کو شفاء عطاء فرمائے۔ آپ ریسٹاکس 200۔ روٹا 200۔ آرنیکا 200۔ سمفائٹم 200۔ ہائیرکیم 200 کی روزانہ ایک خوراک صبح نہار منہ 21 دن تک پلائیں۔ ان شاء اللہ دائمی اور مستقل شفاء ملے گی۔

# کیا آپ بے وقت کی نیند سے پریشان ہیں؟

**ارسل محمود**

نیند زیادہ آنے اور ہر وقت سستی محسوس ہونے کی کئی وجوہات ہوسکتی ہیں جن میں بادی اور خمیری اشیاء کا کثرت سے استعمال کرنا۔ سوفٹ ڈرنکس میں موجود کیمیائی اجزاء اعصابی نظام پر براہ راست اثر انداز ہوتے ہیں۔ کھانے کے بعد سوفٹ ڈرنکس پینے سے سستی، تکان اور بے وقت نیند کی شکایات پیدا ہوجاتی ہیں۔ درد دور کرنے والی دواؤں کا زیادہ استعمال کرنے سے بھی نیند کا خمار رہتا ہے۔ بعض اوقات نیند زیادہ آنے کی وجہ خون کی کمی (انیمیا) ہوتی ہے۔ خون کی کمی کے باعث سستی، عدم توجہی، ذہنی کمزوری اور دل کی دھڑکن تیز رہنے کی شکایات پیدا ہوتی ہیں۔ تھائرائڈ گلینڈز کے کام کرنے کی رفتار سست یا تیز ہوجانے سے بھی نیند زیادہ آتی ہے۔ ذہنی تناؤ (ٹینشن) یا صدمہ کے باعث بھی نیند زیادہ آتی ہے۔ ناامیدی کے باعث جب افراد اپنی توانائی کسی مصرف میں استعمال نہیں کرتے تو ان پر نیند حاوی ہوجاتی ہے۔ بہت دیر تک خالی پیٹ رہنے یا بغیر ناشتے کئے دن بھر کے امور انجام دینے والے لوگ جلد تھک جاتے ہیں اور ہر وقت اونگتے نظر آتے ہیں۔ لو بلڈ پریشر یا لو شوگر کے مرض میں مبتلا افراد پورے دن آٹھ گھنٹے سے زیادہ سوتے ہیں۔

ایکٹیو رہنے کے ٹوٹکے: کیلیفورنیا یونیورسٹی میں ہونے والی تحقیق کے مطابق جو افراد دس منٹ تک تیز قدم سے چلتے ہیں وہ اگلے دو گھنٹے تک توانا رہتے ہیں۔ اس لئے بے وقت نیند سے بچنے کے لئے چند منٹ کی چہل قدمی ایک آسان حل ہے۔ پورے دن میں ایک وقت قیلولہ ضرور کریں۔ لیکن ۲۵ منٹ سے زیادہ نہ کریں اور سہ پہر یا تین بجے کے بعد دیر تک آرام کرنے سے گریز کریں۔ اگر ذمہ داریوں کے باعث قیلولہ نہ کرسکیں تو دس منٹ آنکھیں بند ضرور کریں۔ مستقل نظریں جما کر ٹی وی یا کمپیوٹر کی اسکرین کے سامنے نہ بیٹھیں۔ ذرا سے وقفے کے لئے آنکھوں کو سکون دیں۔ فوری طور پر نیند بھگانے کے لئے ذرا سی مقدار میں چینی یا کوئی میٹھی چیز کھالیں۔ ناشتے میں پینٹ بٹر، دہی یا گاجر کا استعمال کرنے سے پورے دن جسم توانا رہتا ہے اور سستی نہیں رہتی۔ دفتری اوقات میں نیند کے جھونکے آتے ہوں تو کوشش کریں کہ دس دفعہ تیزی سے گہری سانسیں لیں، سانس لینے کی ورزش اس طرح کریں کہ پیٹ اندر باہر ہو، نہ کہ سینہ۔ ۳۰ سیکنڈ تک یہ ورزش کرنے سے خون کے بہاؤ کا دورانیہ بہتر ہوتا ہے، دماغ کو آکسیجن ملتی ہے اور سستی غائب ہوتی ہے۔ دن بھر میں آٹھ سے دس گلاس پانی ضرور پئیں۔ ڈی ہائیڈریشن سے بھی فرد خود کو تھکا ہوا محسوس کرتا ہے، اگر فوری طور پر نیند سے چھٹکارا حاصل کرنا ہو تو تیز ٹھنڈا پانی پی لیں یا منہ دھولیں۔ قدرتی ماحول سے دور رہنے والے افراد زیادہ سوتے ہیں۔ جس گھر میں قدرتی روشنی اور ہوا کا انتظام نہ ہو تو اس گھر کے افراد خود کو بوجھل محسوس کرتے ہیں اور جوڑوں کے درد میں مبتلا ہوجاتے ہیں۔ تحقیق کے مطابق صبح سویرے کی دھوپ اور ہوا نہ صرف حواس خمسہ کو تیز کرتے ہیں بلکہ بے وقت نیند سے بھی بچاتے ہیں۔ جو لوگ ہر وقت نیند کے خمار میں رہتے ہوں یا بے وقت نیند سے عاجز ہوں انہیں چاہئے کہ رات میں ایک گلاس پانی میں آلو کے ٹکڑے کاٹ کر ڈال کر فریج میں رکھ دیں۔ اور صبح نہار منہ اس پانی کو پی لیں۔ آلو میں موجود پوٹاشیم اور میگنیشیم اس پانی میں اتر جائے گا جو پورا دن آپ کو چاق وچوبند رکھے گا۔ کاہلی، سستی اور بے وقت سونے سے بچنے کے لئے خمیری اشیاء (فاسٹ فوڈز) کا استعمال ترک کردیں۔ اور کھانے میں فائبر کی مقدار بڑھادیں۔ رات میں سونے کا وقت مقرر کریں اور اس شیڈول پر سختی سے عمل کریں۔ جسم میں وٹامن ڈی کی کمی نہ ہونے دیں۔ دودھ، پنیر اور دہی کا زیادہ استعمال کریں۔ لیموں اور کینو کا رس (سٹرس) وٹامن سی سے بھرپور ہوتا ہے جو فوری توانائی بحال کرتا ہے۔ اور نیند بھگاتا ہے۔ بازار میں ملنے والی انرجی ڈرنکس میں موجود اجزاء ذیابطیس، موٹاپا اور کینسر جیسے امراض کا باعث بنتے ہیں۔ اگر کمزوری کے باعث نیند آرہی ہو تو انرجی ڈرنکس کی جگہ تازہ پھلوں کا رس استعمال کریں۔ صبح سویرے دس منٹ کے لئے مراقبہ ضرور کریں۔ دن بھر کی ذمہ داریاں اور ان کے لئے وقت کا تعین کرلیں تاکہ پورا دن بامقصد گزرے۔ اپنے ڈاکٹر سے رجوع کرکے میگنیشیم سپلیمنٹ کا استعمال کرسکتے ہیں۔ کام کے دوران تین گھنٹے مسلسل ایک جگہ نہ بیٹھیں۔ اپنی جگہ تبدیل کریں یا ڈرائی فروٹ، چیونگم چبالیں۔ اگر تکان اور سستی کے باعث نیند آرہی ہو تو نہا کر آپ خود کو تروتازہ محسوس کریں گے۔ ڈٹوکس باتھ لینے سے بھی اعصابی کمزوری دور ہوتی ہے۔ ورزش یا یوگا کرنا اپنا معمول بنالیں۔

# قوتِ باہ بڑھانے کے قدرتی طریقے

مرتب: محمد عمر اشرفی سمنانی

آج ہم آپ کو وہ آسان، بے ضرر اور انتہائی کارآمد طریقے بتائیں گے جو بآسانی دستیاب ہوتے ہیں اور ان کے منفی اثرات بھی نہیں۔

## لہسن

لہسن کے بہت سے طبی فوائد ہیں، اس کی جڑ سے ان لوگوں کو فائدہ ہوسکتا ہے جنہیں مباشرت کی خواہش پوری کرنے میں کسی قسم کی کمزوری کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ ڈاکٹر ایچ کے باکرو اپنی تحقیق سے ثابت کرتے ہیں کہ جنسی اعتدال کی کامیابی میں لہسن بہت ہی مفید قدرتی ٹانک ہے۔ اس کا طریقہ استعمال نہایت ہی آسان ہے۔ صرف 2 سے 3 توریاں لہسن کی ہر صبح نگل لیں اور اس کے حیران کن نتائج سے لطف اندوز ہوں۔

## پیاز

قدرت نے پیاز میں وہ خصوصیات پنہاں کی ہیں کہ عقل گم ہوجاتی ہے۔ جیسے اگر عضو بدن صحیح طرح سے کام نہ کر رہا ہو تو پیاز اس کمزوری کو نہ صرف دور کرتا ہے بلکہ اسے قدرتی حالت میں واپس لانے میں بھی اہم کردار ادا کرتا ہے۔ اس کا طریقہ استعمال یہ ہے کہ دن کے کھانے کے ساتھ پیاز کھائیں، پیاز کو سلاد کا لازمی حصہ بنالیں۔ رات کو پیاز کا استعمال نہ کریں۔

## گاجریں

بہت سے دیگر طبعی فوائد کے علاوہ جنسی سٹیمنا بڑھانے کے لئے گاجروں کا استعمال بہت ہی مفید ہوتا ہے۔ یہ بہت ہی حیران کن بات ہے کہ گاجریں اور انڈے شہوت کو ابھارنے اور ٹائمنگ کو بڑھانے میں بہت مفید ثابت ٹھہرے ہیں۔ اس کے استعمال کا طریقہ یہ ہے کہ 150 گرام گاجریں کاٹ لیں۔ اس میں ہاف بوائل انڈہ شامل کریں اور پھر شہد میں ڈبو کر کھائیں۔ صرف ایک ماہ روزانہ یہ مرکب کھانے سے آپ کو حیران کن نتائج دے گا۔

## بھنڈیاں

سبزیاں ویسے تو بہت سے غذائی اجزاء سے بھرپور ہوتی ہیں اور انسانی صحت کے حوالے سے بہت ہی مفید ثابت ہوتی ہیں، وہ لوگ جو مردانہ قوت سے یکسر محروم ہوچکے ہیں، انہیں چاہیے کہ بھنڈیوں کا استعمال شروع کردیں۔ طریقہ استعمال یہ ہے کہ بھنڈیوں کی جڑ کا سفوف بنالیں اور اسے دودھ میں ملا کر پئیں۔ روزانہ ایک گلاس آپ کو ایک نئی طاقت سے روشناس کرائے گا۔

## مارچوب

یہ ایک سدابہار بوٹی ہے جسے سبزی کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے۔ خدا نے اس میں مردانہ قوت کا خزانہ بھرا ہوا ہے۔ اس کا بھی طریقہ استعمال ذیل ہے جو بھنڈیوں کے حوالے سے بتایا گیا ہے۔

## ادرک

احتلام، جریان اور جنسی طور پر ہونے والی کمزوری کیلئے ادرک سے بڑھ کر کوئی دوسری نعمت نہیں ہوگی۔ آدھا کپ ادرک کا جوس لیں اور اس میں ایک ہالف بوائل انڈہ مکس کریں۔ اس میں ایک چمچ شہد ملا کر محلول بنالیں اور روزانہ اس کا استعمال آپ کو مردانہ کمزوری سے نجات دلاتا ہے۔

## چھوہارے

چھوہارے یعنی خشک کھجوریں آئرن کا گڑھ ہوتے ہیں۔ یہ غیر معمولی طاقت کا منبع بھی ہوتے ہیں جو شہوت کی طاقت کو بڑھاتے ہیں۔ اس کو استعمال کرنے کا طریقہ بہت ہی مقبول ہے، نیم گرم دودھ میں چند چھوہارے ڈالیں، اس کے علاوہ اس میں بادام اور پستہ ڈال لیں۔ اس کے علاوہ چھوہارے، بادام اور پستہ کو ملا کر پیس لیں اور روزانہ ایک سے تین چمچ کھائیں۔

## منقہ

کھٹا میٹھا منقہ بھی قوت باہ بڑھانے میں اہم کردار ادا کرتا ہے۔ منقے کی مناسب مقدار لے کر دودھ میں ابال کر اس کا محلول بنالیں اور ایک شیشی میں بند کرلیں۔ روزانہ 20 گرام کھانے سے کھوئی ہوئی قوت واپس آجائے گی۔

# چیتا یا آسیب

انتخاب: منظیر

جس زمانے کا یہ واقعہ ہے، تب ہندوستان میں جنگل زیادہ اور انسانی آبادیاں کم کم ہوا کرتی تھیں۔ کئی دیہات جنگلوں کے بیچ واقع تھے اور ان کے مابین فاصلہ بھی خاصا زیادہ تھا۔ بجلی نہ ہونے کے باعث اکثر گزرگاہیں سرِشام ہی ویران ہوجایا کرتی تھیں۔ ایسے میں اگر کوئی درندہ آدم خور ہوجاتا تو اسے زیر کرنا بڑا دقت طلب کام ہوتا۔ یہ کام اس وقت مزید دقت طلب ہو جاتا جب آدم خور کسی ایسے علاقے میں پیدا ہوتا، جہاں اکثریت ہندو آبادی کی ہوتی۔ سب جانتے ہیں کہ ہندو ایک توہم پرست قوم ہے اور ان کے مذہب کی بنیاد ہی توہم پرستی پر ہے۔ اسی باعث وہ آدم خور کی وارداتوں کو کسی مافوق الفطرت قوت سے منسوب کردیتے اور آدم خور سے متعلق طرح طرح کے من گھڑت قصے گھڑ لیتے۔ یہ قصے مقامی باشندوں میں خوف و ہراس پھیلانے کے ساتھ ساتھ شکاری کی راہ میں روڑے اٹکانے کا باعث بھی بنتے۔ یہ حقیقت ہے کہ جب تک مقامی آبادی کا تعاون حاصل نہ ہو، ماہر سے ماہر شکاری بھی اپنی مہم بخوبی سرانجام نہیں دے سکتا۔

اس عجیب وغریب داستان کا آغاز جون ۱۹۲۰ء کی ایک شام کو ہوا، جب میں سروہی کے جنوب میں کوہِ ارون کے دامن میں پہنچا۔ مجھے انگریز شکاری مسٹر ہڈسن سے ملاقات کرنا تھی۔ اس وقت کیمپ میں مسٹر ہڈسن موجود نہیں تھے۔ کچھ دیر بعد وہ آئے تو میں نے ان سے کہا کہ میں کوہِ ابون سے آیا ہوں، میرا نام شیر خاں ہے اور میں سیکنڈ رائل لانسر میں رسالدار ہوں۔ مجھے ایجنٹ برائے گورنر جنرل راجپوتانہ نے آپ کی خدمت میں بھیجا ہے۔ مسٹر ہڈسن نے کہا ''اس وقت میں تھکا ہوا ہوں۔ آپ کھانا کھا کر سو جائیں۔ صبح شکارگاہ میں چل کر آپ کو تمام واقعات سناؤں گا۔'' یہ کہہ کر مسٹر ہڈسن اپنے خیمے میں چلے گئے۔ میں نے کھانا کھایا اور چاندنی رات میں پہاڑی مناظر دیکھنے لگا۔ مسٹر ہڈسن کا شکاری کیمپ کوہِ ارون کی بلند و بالا چوٹی کے نیچے ایک خوفناک مقام پر تھا۔ کیمپ کے سامنے تاریک جنگل تھا۔ پہاڑ کو چیرتی ہوئی نشیب میں ایک ندی بہ رہی تھی۔ وہاں کی زمین سیاہ اور چکنی تھی۔ کچھ دیر بعد جب چاند چھپ گیا تو ملازموں نے کیمپ میں آگ کے الاؤ روشن کیے اور بندوقوں سے مسلح ہوکر باری باری پہرہ دینا شروع کردیا۔ تھوڑی دیر بعد میں سوگیا۔ صبح اٹھا تو ملازموں نے مجھے آ[illegible] سانپ دکھائے جو انہوں نے رات کو کیمپ کے آس پاس ہلاک کیے تھے۔ اتنے میں مسٹر ہڈسن آگئے۔ ہم نے کھانا کھایا۔ پھر انہوں نے قریب کے خیمے سے امر سنگھ کو بلایا اور مجھے اور امر سنگھ کو ساتھ لے کر ایک پہاڑی درے میں پہنچے۔ درے کے سامنے گھنے درختوں کا ایک جھنڈ تھا، جس میں ایک چشمہ تھا۔ چشمے کے کنارے ایک بہت گہرا غار تھا۔ غار کے سامنے ایک اونچے درخت کے نیچے پہاڑی چٹان پر ایک پتھر رکھا تھا۔ امر سنگھ نے پتھر ہٹایا، اُس کے نیچے چٹان خشک خون میں لتھڑی ہوئی تھی۔

مسٹر ہڈسن بولے ''شیر خان! یہ میرے دوست مسٹر تھامسن کا خون ہے۔ جب تک میں تھامسن کے قاتل سے انتقام نہیں لے لیتا، مجھے سکون نصیب نہیں ہوگا۔ دو ماہ ہوئے میں اور تھامسن سیر و شکار کی غرض سے کوہِ ارون آئے۔ یہاں ایک آدم خور کی خونخواری کا بہت چرچا تھا۔ امر سنگھ کا بھائی مان سنگھ بھی ہمارے ساتھ تھا۔ ہم نے اس چٹان کے قریب واقع درخت پر مچان بندھوایا۔ رات کو میں مچان پر تھا، جب تھامسن اور مان سنگھ میرے لیے کھانا لے کر آئے۔ تھامسن آگے اور مان سنگھ پیچھے تھا۔ اچانک آدم خور نے تھامسن کو اس چٹان پر دبوچ لیا' مان سنگھ چلایا۔ میں نے سامنے بندھے ہوئے بھینسے کی طرف دیکھا، مگر وہاں کچھ نہیں تھا۔ میں مچان سے نیچے اُترا، سامنے کا منظر میرے ہوش اُڑا دینے کے لیے کافی تھا۔ چاندنی میں ایک چیتا چٹان پر بیٹھا تھامسن کی گردن دبوچے ہوئے تھا۔ میں نے اپنی زندگی میں بیسیوں درندے شکار کیے ہیں مگر میں دعوے سے کہہ سکتا ہوں کہ اس سے زیادہ عجیب وغریب اور حسین درندہ میں نے آج تک اپنی زندگی میں دوبارہ نہیں دیکھا۔ اُس چیتے کا حلیہ بڑا ہی عجیب وغریب تھا۔ منقش کمربند، منقش کلائی بند اور سر پر چمڑے کی جڑاؤ ٹوپی۔ اُسے کسی اور سی

دنیا کی مخلوق ظاہر کر رہی تھی۔ چند ثانیے کے لیے میں دم بخود کھڑا اُس حیوان کو دیکھتا رہا۔

معاً چیتے نے تھامسن کو چھوڑ کر مان سنگھ پر جست لگائی اور اُسے دبوچ لیا۔ مان سنگھ گرانڈیل جوان اور پیشہ ور شکاری تھا لیکن آدم خور کے بوجھ تلے گر پڑا۔ میں نے چیتے پر تلوار کا وار کیا جو خالی گیا اور تلوار چٹان سے ٹکرا کر ٹوٹ گئی۔ چیتے نے مان سنگھ کو جبڑوں میں دبایا اور اس غار میں گھس گیا۔ میں جوشِ انتقام میں بندوق لیے ٹارچ روشن کر کے اُس کے تعاقب میں غار میں داخل ہوگیا۔ آگے غار اتنا تنگ تھا کہ اس میں چیتے کا داخل ہونا ناممکن تھا۔

بے ساختہ میرے منہ سے نکلا ''یہ چیتا تھا یا آسیب؟''

میں بُری طرح ڈر گیا۔ چیتا مان سنگھ کو لے کر میری آنکھوں کے سامنے غار میں گھسا تھا۔ غار کے دہانے پر مان سنگھ کا تازہ لہو پڑا تھا۔ اسی لمحہ مجھے مسٹر تھامسن کا خیال آیا۔ میں چٹان پر پہنچا تو تھامسن مر چکا تھا۔ چیتے کے تیز دانتوں نے اس کی گردن اور سر کا کچومر بنا دیا تھا۔ بڑا وحشت ناک منظر تھا۔ دن نکلا تو مسٹر تھامسن کی لاش لے کر میں کوہِ ابو پہنچا اور پھر چوتھے دن امر سنگھ کو ساتھ لے کر واپس یہاں آ گیا۔ مجھے تھامسن کی موت کا جس قدر غم تھا، اس سے زیادہ امر سنگھ کو اپنے بھائی مان سنگھ کے مرنے کا رنج تھا۔ ہم دونوں انتقام کی آگ میں بُری طرح جُھلس رہے تھے۔

ایک روز آدم خور نے گراہٹی قبائل کے سردار کا اکلوتا بیٹا ہلاک کر کے اس کا خون پیا اور پھر لاش کو گھسیٹتا ہوا ندی کی طرف پہاڑوں میں لے گیا۔ دوسرے دن اس لڑکے کی بے لباس لاش ندی میں بہتی دیکھی گئی۔ قبائلی میرے پاس آ کر زار و قطار رونے لگے۔ میں نے پہلے انہیں تسلی دی اور پھر آدم خور کے متعلق تفصیلات معلوم کیں تو ان میں سے ایک شخص نے بید کی طرح کانپتے ہوئے کہا: ''صاحب! ہمارے قبیلے صدیوں سے ان پہاڑوں میں آباد ہیں۔ خونخوار درندوں کو پکڑنا ہمارے لیے معمولی بات ہے لیکن یہ آدم خور شیر یا چیتا نہیں، کوئی جن یا مافوق الفطرت چیز ہے۔ یہ آسیب ہے مگر درندے کے روپ میں۔ یہ چھ ماہ میں ہمارے پچاس افراد ہلاک کر چکا ہے۔ یہ بلا انسان کی گردن کا لہو پی کر ایک حسین و جمیل عورت کا روپ دھارتی ہے اور انسان کی برہنہ لاش کے سینے پر بیٹھ کر نہاتی ہے۔ پھر لاش کو ندی میں بہا دیتی ہے۔ یہ تمام پہاڑ اور غاریں آسیب زدہ ہیں۔ آسیب کا علاج بندوق سے نہیں ہوسکتا۔ صاحب! آپ کسی روحانی عامل کو تلاش کریں، ہم آپ کی جان و مال کو دعائیں دیں گے۔''

اتنا کہہ کر مسٹر ہڈسن خاموش ہوگیا اور پائپ سلگا کر ہلکے ہلکے کش لینے لگا۔ تھوڑی دیر بعد وہ میرے چہرے پر نظریں گاڑ کر گویا ہوا۔

''شیر خان! آپ کو یہ ماننا پڑے گا کہ یہ داستان پُراسرار اور سنسنی خیز ہے لیکن میں توہم پرست نہیں بلکہ ایک تجربے کار فوجی افسر ہوں۔ میں نے اور امر سنگھ نے ان پہاڑوں اور جنگلوں کا چپہ چپہ چھان مارا لیکن اپنے مقصد میں کامیاب نہیں ہوئے اور جس وقت میں نے اپنی آنکھوں سے ایک برہنہ لاش کو ندی میں بہتے دیکھا تو میرے پاؤں تلے سے زمین نکل گئی۔ امر سنگھ، مان سنگھ جیسا بہادر اور نامور شکاری نہیں ہے۔ اس لیے میں نے ایجنٹ برائے گورنر جنرل راجپوتانہ کو لکھا کہ میری مدد کے لیے کوئی تجربہ کار فوجی شکاری بھیج دیجیے۔ یہ میری خوش قسمتی ہے کہ آپ تشریف لے آئے۔ میرا دماغ ماؤف ہو چکا ہے۔ اب آپ جو چاہیں کریں۔''

ہمارے ہاں فیروزہ، لاجورد، یاقوت، در نجف، نیلم، پکھراج، عقیق، زرقون، سلیمانی عقیق، یمنی عقیق، سنگ مریم، گومیدک اور بہت سی اقسام کے نگینے دستیاب ہیں۔



روحانی چلہ کشی کے دوران کمرے کو مہکانے کے لیے اعلیٰ عربی خوشبوؤں کے ائیر فریشنر (روم سپرے) جن کو دوران چلہ کشی استعمال کرنا بہت مفید ہے اور اس سے بہت سے روحانی فائدے حاصل ہوتے ہیں۔ آنے والی روحانی مخلوق خوش ہوتی ہے۔




روحانی چلہ کشی کے دوران استعمال کرنے کے لیے اعلیٰ عربی خوشبوؤں کے باڈی سپرے جن کو دوران چلہ کشی استعمال کرنا بہت مفید ہے اور اس سے بہت سے روحانی فائدے حاصل ہوتے ہیں۔ آنے والی روحانی مخلوق خوش ہوتی ہے۔



# معروف روحانی سکالر علامہ حکیم پیر صوفی غلام سرور شباب قادری صاحب کی اب تک شائع ہونے والی کتب کی

| نمبر شمار | نام کتاب | موضوع کتاب | قیمت |
|---|---|---|---|
| 1 | ردِ سحر حصہ اول (نیا اضافہ شدہ ایڈیشن) | سحر، جادو، ٹونہ، مسان، کالے علم اور تعویذات کے بداثرات کو ختم کرنے کے مستند طریقہ عملیات پر مبنی لاثانی تصنیف | 350 |
| 2 | ردِ سحر حصہ دوم | جادو ٹونہ، کالے علم، سفلی اعمال، بیر بکلوا کی چوکی اور گندا مسان کے بداثرات کو جڑ سے ختم کر دینے والے قوی الاثر اعمال پر انمول تصنیف | 125 |
| 3 | ردِ سحر حصہ سوم | برسوں کے لاعلاج سحور و معقود افراد کے لیے اک مژدہ جانفزا، ردِ سحر کے مجرب و مستند ترین نقوش پر مشتمل لاثانی تصنیف۔ کالے علم، جادو ٹونہ، سفلی اعمال کی چیرہ دستیوں اور ستم نوازیوں نیز گندا مسان کے بداثرات کو جڑ سے ختم کرنے کے لیے اک ضرب کلیمی | 250 |
| 4 | آسیبی قوتوں سے نجات (نیا اضافہ شدہ ایڈیشن) | ارواح خبیثہ، جنات، بھوت پریت کی شرانگیزیوں سے تحفظ اور تمام تر آسیبی امراض کے شافی و کافی علاج پر لاجواب و بے مثال شہرہ آفاق تصنیف | 400 |
| 5 | چھو منتر | سینہ بسینہ منتقل ہونے والے منتروں کے سربستہ رازوں کا انکشاف۔ محبوب و مطلوب کو مسخر و دیوانہ بنانے اور موہ لینے کے صدری گُر جو چھو منتر میں ہی پڑھ سکیں گے | 300 |
| 6 | فیضان القرآن | تسخیر خلائق، فتوحات، شفاء الامراض، قضائے حاجات، تسخیر ارواح، حل المشکلات، غلبہ بر دشمنان، عزت و توقیر، ترقی روزگار اور کامیابی و کامرانی کے مجرب قرآنی اعمال و نقوش پر لاجواب و شہرہ آفاق تصنیف | 300 |
| 7 | مصباح الارواح | اشارات و نظارات، حاضرات الارواح، تسخیر موکلات و جنات، ملکۃ الجنات و شاہ جنات، تسخیر پریاں، شیاطین، تسخیرات ارواح خبیثہ سفلیہ، تسخیر ملوک سبعہ اور ان کی عفریت و ذریت کے مستند اعمال پر لاجواب و شہرہ آفاق لاثانی تصنیف | 200 |
| 8 | روحانی خطوط | عاملین و کاملین اور نامور حکما، کرام کے خاص الخاص عملیات و تعویذات اور مجربات کا گلدستہ جو انہوں نے اپنے خاص احباب کو بذریعہ خط عطا فرمایا | 225 |
| 9 | عکس لوح محفوظ | حروف مقطعات نورانیہ کی عالمانہ، صوفیانہ، محققانہ شرح و تشریح تفسیر و معانی اور حروف نورانیہ سے متعلقہ زکوٰۃ کے مستند طریق، شرف کواکب اور شعبہ ہائے زندگی کے مسائل کے حل سے متعلقہ مختلف اعمال و نقوش و تعویذات اور علم لدنی کے مخفی رازوں پر مشتمل بے مثال و لاجواب تصنیف | 300 |
| 10 | فیضان الحروف | حروف ابجد سے کام لینے کے سری قوانین، حروف کی حقیقت، تاثیر، خواص و انفعال، قوت جاذبہ، روحانیات اور طلسمات، اعمال و نقوش اور الواح پر مبنی لاثانی و انمول تصنیف | 350 |
| 11 | ریکی ہیلنگ کورس | : نئی شفاء انرجی "متبادل طریقہ علاج" جو جسمانی، روحانی، ذہنی اور نفسیاتی امراض کے لیے پوری دنیا میں جاری و ساری ہے۔ ریکی ہیلنگ پر اردو میں پہلی بے مثال لاثانی تصنیف | 200 |
| 12 | پیرانارمل علوم کا خلاصہ | ہپناٹزم، یوگا، کلر تھراپی، اروما تھراپی، میگنٹ تھراپی، مائنڈ پاور، چی پاور، این ایل پی اور دیگر ماورائی علوم پر مستند تحقیقی مضامین پر مبنی اردو میں پہلی تصنیف | 250 |
| 13 | معراج معرفت | طالب عشق حقیقی، سلوک و معرفت، طالب مولیٰ، راہ فقر کے مسافر اور راہِ طریقت پر گامزن ہونے والے مبتدی حضرات کے لیے مشعل راہ، خضر نما، پیر کامل کا درجہ رکھنے والی لاثانی تصنیف لطیف | 200 |
| 14 | شاہراہ طریقت | اکابر اولیاء کرام کی تعلیمات پر مبنی بصیرت افروز مرقع، مرشدان طریقت کے لیے پیر کامل کا درجہ رکھنے والی تصنیف | 250 |
| 15 | جہان تصوف | تصوف کی دنیا میں ایک گراں قدر اضافہ جسے رہتی دنیا تک یاد رکھا جائے گا۔ تصوف کے انمول موتیوں کا ایک خوبصورت گلدستہ جس کی خوشبو ہر صوفی و سالک کی روح کو معطر کرتی ہے | 300 |
| 16 | کلید رموز مخفی | زمانہ قدیم کی عبرانی، سریانی اور عربی نایاب دعوات مثلاً دعوت برہتیہ، دعوت جلجلوتیہ، دعوت خلطنۃ الھوا، دعوت قسم ناصور، دعائے قرشیہ، دعائے بشمخ، دعائے عجیب الاثر، حاضری مطلوب اور تسخیر مطلوب کے اعمال، اسمائے شخیثہ اور دعوت صمدیہ کی تشریح شرح و وضاحت اور ان کے نایاب ترین اعمال۔ ارسال ہاتف اور تسخیر ارواح کے صدری اعمال اور طلسمات، ابن عربی و ابن سینا، پر مبنی ایک ایسی تحقیق جسے آنے والی کئی صدیوں تک یاد رکھا جائے گا۔ روحانی علوم و فنون کے وہ مخفی خزینے جن کی مشتاقان روحانیت کو برسوں سے تلاش تھی۔ | 500 |
| 17 | مکاشفات اسرار | علوم مصریہ، بابلیہ، یونانیہ اور عربیہ کے تناظر میں اسرار الحروف، الواح، الجواہر، علم الاوفاق، جفر الآثار اور ریاضات و دعوات پر مبنی جامع الفوائد و نادر کتاب (مصنف: فقیر غلام رسول عاکی نقشبندی، لاڑکانہ) | 360 |
| 18 | رموز خاتم سلیمانی | نقش مثلث 4 معروف خاتم سلیمانی کی جمیع اقسام، اعمال و دعوت اور اسرار و رموز پر مشتمل ایک عدیم النظیر تصنیف۔ | 400 |
| | مکمل سیٹ 18 کتب | | 5260 |

بذریعہ ڈاک کتب منگوانے پر ڈاک خرچہ الگ ہے

خیر اندیش علامہ حکیم پیر صوفی غلام سرور شباب قادری

ادارہ فیضان روحانیات پاکستان، اسلام نگر حویلی لکھا ضلع اوکاڑہ پنجاب
0333-6974734, 0300-4967412

ادارے کا روحانی رسالہ "خزینہ روحانیات" goo.gl/P0pAF0

# ہر قسم کے جادو اور جنات کے اثرات کو زائل کرنے کے لئے روحانی درسگاہ میں سکھائے جانے والے اعمال

## روحانی درسگاہ میں دو طرح کے اعمال کروائے جاتے ہیں۔ 1 بغیر فیس والے اعمال 2 فیس والے اعمال

ادارہ دارالعمل چشتیہ لاہور بلا مبالغہ دنیا کا وہ واحد ادارہ ہے جو جادو، جنات اور نظر بد کے ستائے ہوئے افراد کا صرف علاج نہیں کرتا بلکہ ان پریشان حال افراد کی روحانی پریشانیوں کو ہمیشہ کیلئے ختم کر کے ان کو روحانی طور پر اتنا طاقتور بناتا ہے کہ آئندہ کوئی حاسد انہیں کسی صورت بھی پریشان نہ کر سکے۔ دارالعمل چشتیہ کی روحانی درسگاہ ایک قدیم، معیاری، مثالی، مضبوط اور فعال درسگاہ ہے، جس میں ہر قسم کے سخت سے سخت، شدید سے شدید تر اور پرانے سے پرانے جادو اور جنات کے علاج، خاتمے اور کاٹ کیلئے فیس اور بغیر فیس کے چھوٹے اور بڑے اعمال سکھائے جاتے ہیں۔ اگر آپ بھی ماہر روحانی معالج بننا چاہتے ہیں تو بلا تاخیر روحانی درسگاہ کے طالب علم بنیے اور ایک ماہر روحانی معالج بن کر دکھی انسانیت کی بھرپور خدمت کیجئے۔

## بغیر فیس اعمال

**عوام والے اعمال:** آیت الکرسی (درجہ اول)، بنیادی حصار، معوذتین (درجہ اول)، سورۃ فاتحہ کا عمل، بسم اللہ الرحمن الرحیم کا بنیادی عمل، سلام قولا من رب رحیم کا بنیادی عمل، درود تنجینا کا عمل

**خزینہ روحانیات کے ممبران والے اعمال:** حصار کا خاص عمل، دعائے حزب البحر، دعائے حزب النصر، لاحول ولا قوۃ الا باللہ کا عمل، منزل (درجہ اول)، سورۃ یٰسین کا عمل

**علمائے اکرام والے اعمال:** منزل کا عمل (درجہ دوم)، دعائے حزب البحر کا خاص عمل، دعائے حزب النصر کا خاص عمل، آیت الکرسی (درجہ دوم)، معوذتین (درجہ دوم)، عمل تہدیدی نامہ مبارک، قصیدہ طوبیٰ، قصیدہ حسنیٰ، جادو اور جنات کے توڑ اور حفاظت کا خاص عمل

**خواتین والے اعمال:** آیت الکرسی، بنیادی حصار، معوذتین، سورۃ فاتحہ، یا حافظ یا حفیظ کا عمل

**روحانی درسگاہ کے طالب علموں والے اعمال:** آیت کریمہ، ہر قسم کی بندش ختم کرنے کا عمل، شیطان و آسیب کو کمزور کرنے کا خاص عمل، شیطان و آسیب کو بھگانے کا خاص عمل، سورۃ مزمل

## فیس والے اعمال

**باموکل اعمال:** آیت الکرسی باموکل، آیت قطب باموکل، چہل کاف باموکل، سورۃ اخلاص باموکل، سورۃ فیل باموکل، سورۃ مزمل باموکل، سورۃ جن باموکل، سورۃ کوثر باموکل

**خاص خاص اعمال:** تھیلی والا عمل، ہانڈی والا عمل، کڑاہی والا عمل، بکرے کے صدقے کا عمل، اونٹ کی ہڈی والا عمل، سری والا عمل، خزینۂ مجربات

**نورانی اعمال:** امنت باللہ کا خاص عمل، منزل، سورۂ مزمل، حصار قرآنی کبیر، حصارِ خاص، دعائے حیدری

**اعمالِ اولیاء:** دعائے حزب البحر، دعائے حزب النصر، دعائے حزب النصر الاکبر، برکاتِ مکیہ، قصیدہ غوثیہ، قصیدہ بردہ، قصیدہ طوبیٰ، قصیدہ حسنیٰ

**علوی نورانی اعمال:** سات سلام اور چہل کاف، مندرہ کبیر، نورانی مندرہ، عمل باندھ جادو، اعصائے کلیم اللہ

**علوی اعمال:** چہل کاف، عمل بندش کلاں، واپسی سحر کے اعمال

روحانی درسگاہ، دارالعمل چشتیہ، لاہور، پاکستان
ناظم: 0346-4661681 (صبح 10 تا شام 5)
0320-4661681, 042-35410586
darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com

ادارے کی شائع کردہ کتب کی تفصیل goo.gl/FCnqkA

# عمل عصائے کلیم اللہ

ہدیہ 1100 روپے

سخت جادو کی کاٹ کا ایک خاص عمل۔ یہ عمل بھی مندرے کی طرح کام کرتا ہے، مگر تاثیر میں مندرے سے کافی کم ہے۔ مریض کو دم کرنے سے فوری فرق پڑتا ہے اور مسلسل دم کرنے سے جادو بہت جلد کٹ جاتا ہے۔

ایک آسان عمل ہے، جو آج کل کے ماحول کے لحاظ سے خوب کام کرتا ہے۔ اس عمل کا چلّہ کرنا ہوتا ہے۔

روحانی درسگاہ، دارالعمل چشتیہ، لاہور، پاکستان
ناظم: 0346-4661681 نائب ناظم: 0345-4661681
darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com
0320-4661681, 042-35410586

# عملیات سیکھنے اور مسائل و پریشانیوں کے روحانی حل کے لئے

## معروف روحانی معالج خالد مقبول صاحب سے ملاقات کریں

ہر قسم کی بندشوں کے توڑ...... سخت سے سخت جادو اور جنات سے نجات......
تعلیمی، معاشی، ازدواجی، گھریلو، خاندانی، سسرال وغیرہ کے مسائل کا حل......
دشمنی، عدالت، مقدمات، جیل، جائیداد، جگہ پر قبضہ وغیرہ کے مسائل سے نجات،
لاعلاج قسم کی بیماریوں سے نجات اور دیگر مسائل و پریشانیوں سے نجات اور ہر جائز اور ممکن حاجات کے حصول کے لئے اعتماد سے رابطہ کریں۔

وقت کی کمی کے پیش نظر ملاقات اور فون کے اوقات مخصوص ہیں۔
مہربانی فرما کر ان اوقات کے علاوہ فون کرنے کی زحمت نہ کریں۔

اوقاتِ ملاقات: شام 4 بجے...........7 بجے (صرف اتوار)
فون کے اوقات: دوپہر 2 بجے........... 4 بجے (علاوہ جمعہ و اتوار)

ای میل: spiritualist77@gmail.com
0323-4435861 (فون وصول نہ ہونے پر SMS کریں)

# ہر قسم جادو، نظرِ بد، جنات سے نجات و حفاظت کا عمل

"عمل باندھ جادو" ایک ایسا عمل ہے، جس سے ہر طرح کی نظرِ بد...... غیبی مخلوق جیسے جن، پری، بھوت، ڈائن، خبیث، شیطان، ابلیس وغیرہ...... ہر قسم کا جادو ٹونہ جو مختلف طریقوں سے کیا ہوا جیسے گڈا (پتلہ) بنایا ہو، مسان کا عمل کیا ہو، تعویذ کیے ہوں، کھلایا پلایا ہو، کہیں عمل کر کے دبایا ہو، آگ پر رکھا ہو، گرہوں پر پڑھ کر پھونکا ہو یا کسی بھی قسم کا عمل کیا ہو...... ان سب کو باندھا اور علاج کیا جا سکتا ہے۔ اس عمل کے عامل پر جادو کا وار بہت مشکل سے چلتا ہے۔ دو چلّوں کے بعد، اس عمل کا عامل بنا جا سکتا ہے۔ تیسرا چلّہ مزید ترقی کیلیے ہے۔

عمل کی فیس: 1600 روپے

روحانی درسگاہ، دارالعمل چشتیہ، لاہور، پاکستان
ناظم: 0346-4661681 نائب ناظم: 0345-4661681
darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com
0320-4661681, 042-35410586

# کوپن برائے بغیر فیس اعمال

مارچ 2018ء

تاریخ ____________

نام ____________ والد ____________

والدہ ____________ مکمل پتہ ____________

____________

موبائل نمبر ____________

Email (اگر ہو) ____________

مطلوبہ اعمال ____________

نوٹ: رجسٹری جوابی خط کے ساتھ شناختی کارڈ کی ایک عدد صاف کاپی ارسال کریں۔ ایک وقت میں دو اعمال کی اجازت لی جا سکتی ہے۔ مزید شرائط و تفصیلات کے لیے ویب سائٹ دیکھیں یا رابطہ فرمائیں۔

فون: 042-35410586 0320-4661681

## روحانی علاج گاہ کے خاص تعویذات

ہدیہ: 1600 روپے — طلباء ممبران: 1100 روپے

### تعویذ نمبر 11 — برکت حاصل کرنے کا معجزاتی تعویذ

حضور پاک ﷺ نے احادیث، تعلیمات اور روزمرہ عمل سے بھی خود اپنی ذات سے امت کو عملی تعلیم دی ہے۔ دنیا کی واحد معجزاتی اور تا قیام قیامت باقی رہنے والی کتاب جس کی حفاظت کا ذمہ خود باری تعالیٰ نے لیا ہے، اس کی ابتداء اور شروعات بھی اللہ کے مبارک نام سے کی گئی ہے۔ جی ہاں خاص قرآنی کلام سے دنیا کے تمام مقاصد، فوائد، ضروریات، مفادات، حفاظت، حصار، دشمنی سے نجات، دشمن کی تباہی، دشمن کو خاک چاٹنے پر مجبور کرنا، مال ورزق میں برکت، تنخواہ میں برکت، زادراہ میں برکت، کھیتی میں برکت، فرد، خاندان اور دنیا بھر کے تمام لوگوں کی صلاحیت وفن میں برکت، انٹرویو میں میرٹ پر آنا، کاروبار، ٹھیکہ، ٹینڈر ملنا، بیماری سے شفاء، حاکم ظالم، دشمن اور بدخواہ پر فتح ونصرت کے دروازے کھلنا، ایسے لوگ اور خاندان جو بیماری کی نحوست، بے برکتی کی لعنت، ملازمت کے اندر خطرات، کاروبار کے تباہ اور ختم ہونے کے خدشات اور کھیتی کے بارے میں فکرمند حضرات۔ ان سب کیلئے قرآن مجید کا خاص معجزاتی تعویذ جس سے کامیابی آپ کے قدم چومتی ہے۔ اس تعویذ پر خاص قرآنی کلام، خاص تعداد اور مقدار دم کی جاتی ہے جس کی برکت سے اس کے خدام، اس تعویذ کے حامل گھرانے اور افراد کی ہر معاملے میں مدد کیلئے کمربستہ رہتے ہیں۔ لہٰذا اس تعویذ کے بھرپور فائدے اور فیض کے حصول کیلئے ایک فرد کی بجائے تمام گھرانہ اور فیملی اس تعویذ کو ہمہ وقت پاس رکھے اور ادارے سے اس خاص قرآنی کلام کی خاص تعداد معلوم کر کے روزانہ اس کی تلاوت وریاضت کریں، اس پر دم کریں اور پہلی دفعہ اس دنیا میں اس کی حقیقت، منفعت اور کامیابی کو اپنی کھلی آنکھوں سے مشاہدہ فرمائیں۔

## روحانی علاج گاہ کے خاص تعویذات

ہدیہ: 1600 روپے — طلباء ممبران: 1100 روپے

### تعویذ نمبر 12 — دشمنوں کے شر سے حفاظت کا کرشماتی تعویذ

قرآن پاک میں اللہ تعالیٰ نے ہر چیز کی شفاء رکھی ہے۔ بیمار ہے تو اس کی شفاء، پریشانی ہے تو اس کا حل، اضطراب ہے تو اس کا مکمل ضابطہ نجات، مایوسی ہے تو اس کی کنجی، خوف ہے اس کا حل بھی یہی قرآن پیش کرتا ہے۔ جادو کا حل قرآن پاک میں، جنات کی شرارتوں سے نجات بھی قرآن میں ہے۔ روزگار کے مسائل کا حل بھی سورۃ مزمل میں، مشکلات وپریشانیوں کا حل بھی سورۃ یٰسین میں، فقر وفاقہ کا حل بھی سورۃ واقعہ میں، الغرض آپ کی کوئی بھی ضرورت ہو یا مسئلہ، اس کا زبردست اور مکمل حل اور ہمیشہ کیلئے حل قرآن پاک میں موجود ہے۔ ظالم کے ظلم، جابر کے جبر، قاتل کے خوف، خائن کی خیانت، کسی افسر کے کسی خاص حق سے محروم کرنے، بیوی کی بے وفائی، شوہر کی بے اعتنائی/عدم توجہ، اولاد کی نافرمانی، اولاد کی بے توجہی اور آپس کے غلط رویے اور گالم گلوچ، ساس نندوں کی جانب سے پیش آمدہ مسائل، سسر اور دیوروں کے غلط رویے سمیت ہر گھر کے تمام ایسے مسائل کا زبردست حل اس خاص تعویذ سے ممکن ہے، جن کا سوچنا اور حل ہونا ابھی تک خواب تھا، آپ ظالم، جابر، بدبخت، بدطینت اور حاسد سمیت ہر قسم کے افراد کے شر اور غلط سوچ اور رویے سے نا صرف محفوظ ہوں گے بلکہ یہ خاص تعویذ خود اس کی حفاظت کے لیے سینہ سپر ہوگا اور اس کے کلام کے موکلات ایسے پاک باز کی خود نا صرف حفاظت کریں گے بلکہ اگر اس کے کلام کی مخصوص تعداد میں تلاوت، اس تعویذ پر اجازت کے ذریعے کی گئی تو پھر وہ موکلات خود دشمن کو سبق سکھانے کیلئے اس تعویذ کو پاس رکھنے والوں کی ضرورت وحاجت کو پوری کرنے میں پوری صلاحیت سے تگ و دو کریں گے۔ اگر آپ اور آپ کے خاندان، دوست، احباب یا دیگر مریض وغیرہ اس طرح کے مسائل یا دشمنی کے مسائل کا شکار ہوں تو فوری طور پر اس زبردست قرآنی تعویذ سے فائدہ اٹھائیں اور دشمن کو ہمیشہ کیلئے اپنی جان کے لالے پڑ جانے کی زبردست تدبیر کریں۔ جس نے آزمایا، فائدہ اٹھایا۔ آپ خود بھی حاصل کریں اور وہ لوگ جو دشمن داری سے پریشان ہیں یا مال وجان، عزت آبرو کے خطرے میں پڑے رہتے ہیں، وہ خاندان کے خاندان اس تعویذ سے بھرپور فائدہ اٹھائیں اور قرآن کے معجزاتی اثرات اور کراماتی فوائد اور ثمرات کھلی آنکھوں مشاہدہ کریں۔